

حصہ اول

مصنفہ

محمد نذیر احمد نذیر سیفی آبادی

پٹیالہ

۱

۷۸۶

# نذرِ عقیدت

میں اپنی نظموں کے اس مجموعہ کو بکمال ادب و خلوص

## بانیٔ سلطنتِ مغلیہ ہند نواب بیرم خاں خانخاناں

کی یادگار

## عالیجناب معلّی القاب سعد جنگ مشیر الدولہ نواب

## فخر الملک بہادر امیر کبیر دولتِ آصفیہ دکن دام اقبالہٗ

کی جانب سے

# سرکارِ حسینی

میں پیش کرتا ہوں

یہی ایک وہ سرکار ہے۔ کہ جہاں خلوص نیت کے پیمانہ میں رکھے ہوئے عقیدت کے چند قطرے جواہرات کی کانوں اور موتیوں سے بھرے ہوئے سمندروں سے بدرجہا زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔

(مصنف)

۱۵۳۳ء ۱۳۵۰ھ

# شکریہ

الحمدُ للہ - کہ مثل اپنے آباؤ اجداد کے مَیں اور میری اولاد مدّاحِ اہلبیت علیہمُ السّلام ہیں - بفضلہٖ تعالےٰ یہ سعادت میرے آباؤ اجداد کو عالیجناب وزیرالدولہ مدیرالملک خلیفہ سیّد محمّد حسن خاں بہادر مرحوم وزیر اعظم ریاست پٹیالہ کے برادر عزیز حضرت مولانا

**خلیفہ سیّد محمّد کاظم صاحب قبلہ اعلی اللہ مقامہٗ**

کی بدولت - اور مجھے اور میری اولاد کو بفحوائے "الولد سرٌّ لابیہٖ" مولانا مرحوم و مغفور کے خلف ارشد حضرت مولانا خلیفہ سیّد

**محمّد ہاشم صاحب قبلہ مدّظلہٗ مصنّف ناموسِ اسلام**

کے وسیلے سے حاصل ہوئی ہے - اگر اِن مقدّس ہستیوں کی خلوص میں ڈوبی ہوئی شفقتیں اور دعائیں رہبری اور رہنمائی نہ کرتیں - تو میرا اور میرے آبا و اجداد کا کلام مقبولیت کے درجہ پر فائز نہ ہوتا -
بصدقِ دل دعا ہے - کہ خداوند کریم مولانا مدّظلہٗ کے

ادر زادگان خلیفہ سیّد سعادت حسین صاحب
ـ اے (علیگ) - اور خلیفہ سیّد کاظم حسین صاحب
عالم بی - ایس - سی کو جو ماشاء اللہ چشم و چراغ
ندان ہیں نظرِ بد سے بچائے - اور سہرا ان کے چڑھائے -
آمین -

# شفقت نامہ حضرت مولانا خلیفہ سید محمد ہاشم صاحب قبلہ مدظلہ العالی ۔ مصنف "ناموس اسلام" پٹیالہ

---

میرے معظم و مکرم دوست فاضل اجل جناب مولوی غلام محمد صاحب مرحوم و مغفور کے خلف الصدق فرزند سعادتمند عزیز محترم ماسٹر محمد نذیر صاحب سلمہ اللہ کی تصنیف کردہ ان بے بہا نظموں کو میں نے بارہا خود عزیز محترم مصنف سلمہ اللہ کی زبان عقیدت نشان سے میلاد مبارک کی مقدس و پرشان محفلوں اور عزاء حضرت شہید اعظم فرزند رسول الثقلین سید الشہداء امام حسین ارواحنا لہما الفدا و صلوات اللہ و سلامہ علیہم اجمعین کی مجلسوں میں سنا ہے۔ ہمیشہ یہ مرثیہ و نوحہ جات اور مدحیہ و میلادیہ قصائد بڑے بڑے جلسوں اور مجمعوں میں پڑھے گئے۔ اور پڑھے جاتے ہیں۔ صاحبان معرفت سامعین پر تمکین پر ایک خاص کیفیت اور وجد عام پیدا کرتے ہیں۔ کوئی شک نہیں۔ کہ ایک ایک مصرعہ دریائے معرفت و عقیدت کے دُرِ شہوار کی لڑیاں۔ اور ایک ایک لفظ کان عرفان و محبت کے بے نظیر جواہر ریزے ہیں۔ آیاتِ قرآنی

اور اقوالِ رسالت کے آبدار موتیوں اور صحیح تفسیروں اور مُسلّمہ احادیث کے جواہر نگار ٹکڑوں کو مُصنّف سلمہ اللہ نے اپنی خداداد فصاحت و بلاغت اور عقیدت بُنیادِ محبّت و اُلفت سے سلکِ نظم میں ایسا پرو دیا ہے - کہ سُبحان اللہ و ماشاء اللہ خیر الجزاء - بلاشک اگر عزیزِ محترم ماسٹر محمّد نذیر صاحب سلمہ اللہ کو پٹیالہ کے ڈاکٹر سر اقبال سلمہ اللہ ثانی کہا جائے - تو کوئی مبالغہ نہ ہوگا - بارگاہِ احدیت اور دربارِ رسالت میں انشاء اللہ یقیناً عزیز مکرّم سلمہ اللہ کا یہ سدا بہار پھولوں کا گلدستہ ضرور مقبول و منظور ہوگا +

مولانا خلیفہ (سید محمّد ہاشم)

# تقریظ

میں نے کلامِ نذیرِ بے نظیر۔ اس حدیقۂ بے رد و ریا کو محبت بھری نظروں سے مشتاقانہ بار بار بغور دیکھا۔ اس گلزارِ بے خار کے ازہار و اثمار مطالب و مقاصد کی ہر ایک روشِ شیوا بیانی کو اپنے دلکش مناظرِ نفیس و لطیف سے انظارِ چشم بصارت و بصیرت کا مایۂ ناز بربارِ فروغ و فراغ پایا۔ مکرّم مکرّم عزیز الوجود منشی محمد نذیر احمد صاحب نذیرؔ فرزند بافروزند خلفِ ارشد مولانا مولوی مولائی سیدی حضرت شیخ غلام محمد صاحب مغفور و مبرور آنجہانی کے صاحبِ دل یادگار باعتبار سلمہ کے یہ وجدانی فطری جذباتِ شعری شعار نثرہ نثار جواہر زواہر بنظرِ صوابدید واقبِ نظری لاریب تحصیل مرام ثوابِ دارین و لسانین سے مستحق اجرِ عظیم و جزائے فخیم دیکھے گئے ہیں۔ نہ دلِ تو دد منزل سے دعا ہے کہ خداوند کریم و رحیم اپنے فضلِ عمیم سے بتصدق اپنے رسولِ کریم صلعم و آلِ امجاد و اطہار ان کو درجات

۸

صراطِ مستقیم کے پر مزید توفیق رفیق فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

راقم آثم

(منشی سید) شریف حسین

# مناجات بدرگاہِ قاضی الحاجات

از

جناب قبلہ و کعبہ مولانا مولوی (مولوی فاضل منشی فاضل)
غلام محمد صاحب غلام مرحوم و مغفور

---

الٰہی پائے در بندِ گرانم | زسنگیں طوق از نے خونچکانم
شدم مجروح گشتہ دلفگارے | الٰہی من ندارم جز تو یارے
الٰہی خاطرم اندوہگین است | دلم پُر درد و جانِ من حزین است
جگر شد چاک از دِل خوں بر آمد | زسیلش موج گوناگوں بر آمد
چناں از آتش غم سینہ سوزاں | کہ دوزخ ہم زبیمِ تب بلرزاں
زجوش گریہ ام طوفاں نمود است | زشور نالہ ام غوغا فزود است
زجسمم کاہ ہم از غم بکاہید | زاشکم چشم ابرے زار زارید

فقیرم بینوا عاجز غریبم ز زادِ راہ در رہ بے نصیبم
ز من ناید الٰہی ہیچ کارے ندارم بر دلِ خود اعتبارے
درے جز بارگاہت من ندارم رہے جز راہِ تو من کے سپارم
چناں از بد عملہا رو سیاہم شب تار است کمتر در نگاہم
چو در پنجہ بگیرم پنجۂ خور جہاں را یکسر از ظلمت کنم پُر
اگر در بحرِ قلزم رو بشویم درِ شہوار جز شبہ نہ جویم
بگو مہتاب زان رو بر سما ہست کہ ایں بے نور را در گوشہ جا ہست
اگر خاکم بیفتد در گلستاں رماد خاک گردد سنبلستاں
گناہم گرچہ ز اندازہ بروں است مگر رحمت ترا از حد فزوں است
بہر سو میدود ایں رو سیاہے نیاید جز بدرگاہت پناہے
بیایم بر درِ تو سجدہ ریزاں بیایم من ز دیدہ گوہر افشاں
بیایم بیدل و بیتاب و ناچار بیایم در کمندِ غم گرفتار
ہمی آید غلامِ سینہ ریشاں تبہ حال و سیہ کار و پریشاں

ز تو یارب ہمی دارم امیدے    طفیلِ مصطفیٰؐ یابم نویدے

---

# قصیدہ نعتیہ

(ایضاً)

سپیدہ دم چو بگسترد صبح دامنِ نور    برآمدم بفضا از حرم برائے سرور
نگاہ کردم و دیدم بر اطلسِ ازرق    سیہ سحاب کہ ابر از افق نمود ظہور
زمانگِ عد جہانے تزلزل افتادہ    رمیدہ اند بہر سو ز سہم آشد و نمور
زمانہ کہ ز امطار و بادہائے خنک    بآشیانۂ خود و اخزیدہ اند طیور
درخت سوختہ را دود بر نمی آید    ز فرطِ صدمۂ سرما نکردہ آف عبور
ز ابر فرگلے در برکشیدہ می لرزید    چنانکہ ناطقۂ من گرش کنم مذکور
قدم بہادیہ بنہادم و سبک رفتم رق، نہ از سحاب ہراساں نہ از ہوا رنجور
زبسکہ کشمکشِ شوق تشنم چناں بکشید    کہ چند گام سپردم بہ بیضۂ کافور

برای درس گرفتن بمکتب عالی | که اوج قصر فلک هست زان لعین قصور
نهاده بود بنالیش مهندر مهاراج | بدین زمان شده کالج بنام او مشهور
دخیل گشتم و کردم ز درس خود آغاز | که ناگهان ز خداوندگان علم و شعور
بگفت کای هنر آموز و مقتدی کمال | بیار تحفهٔ داری بطبع گر مقدور
بگو قصیده بطرح قصیدهٔ عرفی | سپیده دم چو زدم آتشین لفیح تنور
اگرچه در نظر سرسری نمود مرا | که بر اشد مطالب نگشته ام مأمور
وگرچه اهل کلام سخن همه دانند | که شعر گوئی و درس است هیچ جداگه دور
مگر چو دست بجیب تفکرش بردم | بشد قصیدهٔ گفتم که مطلعش چون حور

## مطلع ثانی

دریغ‌ها که زجور زمانه ام رنجور | چو مرد میکده بر و نیشتر زند زنبور
شکست شیشه ام این کارگاه مینائی | نماند نشمهٔ آبم که بود چشمهٔ نور
هزار ظلم و تعدی چو بر کسی بنمود | کرو مکر فزود است بر من مجبور

ببین که هر سحر و شام روی رنگینش    نشان همی دهد از خون قیصر و فغفور
فلک که تیغ بکف هست از ره بیداد    بگردش است که تا جابر را کند مجرور
بحال خسته نسیمی است گرد استقبال (ق) نه رحم کرد کسی را ز ماضی و ممرور
نشکیبی بریم گریه پیش او گروی    که نی ز ظلم و تعدی مرا کنی مجبور
دلم بناله در آمد ز جور تو هیهات    مرا ز حیف بداری ز رحمتت بس دور
بگویدم که ندارم بطبع خود رحمت    که هست در سر عالم ز دست من جاجور
ز چشم من همه خونی چکد ز خنجر تو    درون من همه شعله بر آورد چو تنور
ز تیغ ظلم سر من بریده کجرو    بخست سینه که خسته به ضرب ساطور
مگر که چرخ ستمگار این نمی داند    غلام سید عالم بعالم مشهور
کنون بعرض تظلم به پیش شه آییم    کنون ز درد دلش ناله میکنم بحضور
کنون بفرق فلک پای خویش را بزنیم    کنون ز قوت تطفیش میکنم مقهور
کنون مدیح شهنشاه کشور لولاک    بسلک نظم بسفتمش لولوے منثور
کنون بمطلع روشن ترا ز شفق بکنم    ثنائے داور داد آور و مدیح صدر صدور

# مطلع ثالث

زہے سریرِ رسالتؐ ز پائے تو مسرور　　ز نسبتِ تو چمن زارِ ہر نظوم و نثور
شہؐ عراقؐ و عجم سرورؐ حجاز و عرب　　سر سریرِ دو عالم مفخر جمہورؐ
ز نسبتِ تو عرب گشت غیرتِ فردوس　　ز خاکِ پاتؐ مدینہ شدہ بعرش فخور
رئیسِ جنؐ و بشر راس آسمانؐ زمیں　　رؤس ہر دو جہاں یافت از درت منشور
سریرِ لمؐ یزلی سائرِ ہمہ اسرار　　سرائرِ سرِ عالم بسینہ ات مسرور
محمدؐ احمدؐ و محمودؐ آیۂ رحمت　　کہ گلشنؐ دو جہاں از پیش بیافت ظہور
اگر ز سوزشِ عشقت اثر فتد بہ طباع　　مزاج نار بسوزد ز گرمی کافور
بعہد عدلِ تو مظلوم ہمچناں مامون　　کہ شاہؐ باز گریزد ز سایۂ عصفور
ضیائے نورِ تو بر بو قبیس افتادہ　　بگشت ہر قبسش مہجِ نورِ قدِ طور
ز مقدمِ تو نگوں گشت تختِ کسرائی　　بنائے قصرِ بلندش فتاد و شد نگسور
چمن طراز نبوت کہ دیدہ کونین　　سحابِ رحمتِ حق ساقیؐ شرابِ طہور

بلالۂ تو گُلِ نو بہار پژمُردہ ‏ ‏ بچشمِ تو ہمہ بیمار نرگسِ مخمور
فلک بچرخ درآمد بلیلۃ الاسرےٰ ‏ ‏ زگردِ راہِ تو سُرمہ کشید دیدۂ حور
براہِ وصفِ تو وا ماندہ جوہرِ اوّل ‏ ‏ کجا غلام کہ نعتت تُہا کند مذکور
بجرِ روحِ تو کہ شدہ مرکزِ علوم و فنون ‏ ‏ بنفسِ تو کہ زانوارِ ایزدی معمور
بمعجزات و کراماتِ خارقِ عادات ‏ ‏ بحجّتِ تو کہ انجیل نسخ کرد و زبور
بریزہ ریزۂ سنگے کہ آمدت بگواہ ‏ ‏ ببابیاتِ رمم کز حیات شُد مسرور
بجودِ تو کہ ز اشکش چکید ابرِ بہار ‏ ‏ بلطفِ تو کہ بہشتِ بریں ازاں مشکور
روا مدار کہ از روضۂ تو بُلبلِ تو ‏ ‏ بماند در غمِ خارِ خزاں بود مہجور
بشاہراہِ جُدائی بسے بسر بُردم ‏ ‏ خُدا را شۂِ عالم طلب بہ بزمِ حضور
اگر ز جذبۂ شوقت رقم کنم حرفے ‏ ‏ شگفت نیست کہ از خود بپرند کتب و سطور
منم کہ زحمتِ بسیار روز و شب بدیدم ‏ ‏ تبنگ آمدہ از من مزاجِ فسق و فجور
زبارِ کثرتِ عصیاں خود ہمی ترسم ‏ ‏ نہ کاف در زمی اُفتد و من شوم مستور
رسید عمرِ عزیزم بسالِ بست و چہار ‏ ‏ ہنوز بر سرِ عصیانِ خویش ام مغرور

ز فرطِ جرم و خطایم بروزِ رستاخیز    نعوذ باللہ بدوزخ اگر شوم مامور
گروہِ دوزخیان زیں شہِ ولایت فیض    بجان تنگ درآیند و سر کنند نفور

ق

بروزِ معرکۂ کز صدورِ حکمِ خدا    فرشتہ بانگے برآرد بہاندم از دمِ صور
ز ارض شعلہ برآید ز تابشِ خورشید    برنگ موم گدازند ز اناث و ذکور
اگرچہ معصیتم میدہد نشانِ یاس    مگر ز لطفِ تو شاہا ہمی شوم مغفور
خموش باش غلاما قصیدہ طول کشید    بکن دعائے کہ تا ملحق است سایۂ نور
شہِ سریرِ فضیلت محمدِ اسحاق    مقیم بر سرِ ما باد از فیوضِ غفور

غلامم گرچہ نبودت طبیعت موزوں
برغمِ حاسدِ بدخواہ کردمش مسطور

---

(یہاں سے مصنف کتاب ہذا کا کلام شروع ہوتا ہے)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# حمد

اللہ پیارا نام ترا ہے      رحمت کرنا کام ترا ہے
دین ترا اِسلام ترا ہے      قرآں اک پیغام ترا ہے
چاند زمیں خورشید ستارے
سب ہیں تری رحمت کے نظارے

حِکمت تیری قطرہ قطرہ      رحمت تیری دریا دریا
وسعت تیری ذرّہ ذرّہ      قدرت تیری صحرا صحرا
پتّہ پتّہ تیری نعمت
کانٹا کانٹا تیری شوکت

برق شرر میں تیری چمک ہے      سبزۂ تر میں تیری لہک ہے
برگ و ثمر میں تیری مہک ہے      شاخِ شجر میں تیری لچک ہے
تیری چٹک ہے غنچۂ تر میں
تیری جھلک ہے شمس و قمر میں

اوّل تُو ہے آخر تُو ہے ‎ ‎ اندر تُو ہے باہر تُو ہے
ناظر تُو ہے منظر تُو ہے ‎ ‎ قریہ قریہ گھر گھر تُو ہے
تُو ہی ہر اک بستی میں بسا ہے
تُو ہی ہر اک ہستی میں رما ہے

---

## نعت

# سرورِ کائنات صلعم

ہجر میں سوز ہے یہی وصل میں ساز ہے یہی
حُسن میں ہے ادا یہی عشق میں ناز ہے یہی

---

صُورتِ حُسنِ معرفت سیرتِ جذبۂ لقا
آئینۂ حقیقتِ عشقِ مجاز ہے یہی

---

پردۂ میم میں نہاں حمد بھی ہے احد بھی ہے
جلوۂ عام ہے یہی خلوتِ راز ہے یہی

---

اُس کی نظر کے سامنے پست ہیں سب بلندیاں
سرورِ دو جہاں ہے یہ میرِ حجاز ہے یہی

---

ہمہمۂ ازل ہے کیا ایک صدا اسی کی ہے
خلوتِ خاصِ حق کا ایک محرمِ راز ہے یہی

---

ذات پہ اُس کی منحصر بود و نبودِ کائنات
دائرۂ وجود میں جلوہ طراز ہے یہی
نوعِ بشر کو فخر ہے جس پہ یہی وہ نور ہے
خالقِ دو جہاں کو بھی جس پہ ہے ناز ہے یہی

اس کی نذیر پیروی اپنا طریقۂ عمل
یہ ہے عبادتِ خدا اپنی نماز ہے یہی

---

# نورِ قدم

اے وہ نورِ حسنِ ازل کہ ہے تیرا جلوہ ہر اک نگاہ میں
ترا سایہ نور ہے مہر میں ترا عکس روشنی ماہ میں

---

کفِ دست پاک کلیم کی وہ چمک ہر ایک نے دیکھ لی
جو کلیمؑ دیکھ کے غش ہوئے وہ چمک ہے تیری نگاہ میں

---

تو دعائے حق کے خلیلؑ کی تو نوید عیسیٰؑ مسیح کی
ہے کلیمؑ زمزمہ خواں ترا ہے تری خبر سعیاہ میں

---

کیئے مُردے زندے مسیحؑ نے تو مسیح تُو نے بنا دیئے
وہ اثر تھا اُن کے کلام میں یہ اثر ہے تیری نگاہ میں

---

وہ جِنّ و مَلک ہوں کہ ہوں بشریہ سما و ارض شجر حجر
یہ ہے کائنات سب اے نبیؐ تری رحمتوں کی پناہ میں

---

ترا فیض عام ہے اے نبیؐ حبشی ہو یا کہ ہو پارسی
نہیں امتیازِ خصوصیت ترے ہاں سپید و سیاہ میں
جہاں ہے عُروج کی انتہا وہ ترا اِک ادنےٰ مقام ہے
ترا نام سے شرطِ عبُودیت ہوُا بارگاہِ الٰہ میں

---

یہ لیسر ہے تیرے غُلام کا نہیں کوئی خوف نذیر کو
جو ہوں لاکھ آفتیں سامنے ہوں ہزار مُشکلیں راہ میں

# میلاد حضرت خاتم الانبیاءؑ

## صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم

اے دِل تُو رازِ عشق الٰہی بتا مجھے
اے خامہ اپنا زور ذرا اب دِکھا مجھے
ساقی تُو مستِ بادۂ وحدت بنا مجھے
وہ جرعہ کر عطا مجھے وہ مے پِلا مجھے

---

جس کی مدد سے مدحِ رسولِ خدا کروں
جب یہ کروں تو شکرِ خدا میں ادا کروں

---

اے خامہ مثل ابرِ گہر بار بن دِکھا
دانشوروں کو اپنے ہنر اپنے فن دِکھا

چل کر تو اپنی چال دِکھا اور چلن دکھا
اور جوشِ مدحِ شاہِ زمین و آسماں دِکھا

---

کاغذ ہو بحرِ لطفِ خدائے کریم ہو
نقطہ ہر ایک لفظ کا دُرِّ یتیم ہو

---

ہر سمت فیضِ ربِّ دو عالم کا ہے ظہور
ہے ہر طرف چمن میں خوشی ۔ بہجت و سرور
گلشن میں غنچۂ گل ہوا پھیلا ہے یہ وفور
صحرا میں نغمہ سنج ہیں سب وحش اور طیور

---

رحمت کے ابر نے گھر جو چھایا ہے ہر طرف
صلِّ علیٰ کا شور مچایا ہے ہر طرف

---

جب گلشنِ جہاں کا بندھا اِس طرح سماں
ظلمت ہوئی نہاں تو ہوئی روشنی عیاں
عالم پہ یہ ہُوا کرمِ ربِّ دو جہاں
سب وَا ہُوئے دریچہ و درہائے آسماں

---

اِک نُور ساطع فرش سے ہے عرش پاک تک
پُرنُور ہے جہاں سمک سے سماک تک

---

جب نُورِ صبح مسندِ شب کو اُلٹ چُکا
ظلمات کائنات کا دامن اُلٹ چُکا
انجم کا اور ماہ کا قضیہ نبٹ چُکا
مطلع سحر کا رات کی کایا پلٹ چُکا

---

بُرجِ حمل سے نکلا نبوّت کا آفتاب
اور آسمانِ عزّ و رسالت کا آفتاب

---

ہے باعثِ وجودِ جہاں آپ کا وجود
ہیں آپ مظہرِ کرمِ واجبُ الوجود
عالم میں ذاتِ پاکؐ ہے اِک رحمتِ وَدُود
لازم ہے اُن پہ بھیجیں سلام اور پڑھیں دُرود

---

گُونجیں دُرود سُن کے جبل بھی قفار بھی
ہوویں شریک دشت بھی اور کوہسار بھی

---

محبوبِ حق ہیں اور کرمُ ذوالجلال ہیں
خُلقِ عظیم رکھتے ہیں اور خُوش خصال ہیں

موسیٰؑ جلال ہیں تو یوسفؑ جمال ہیں
القصہ بے نظیر ہیں اور بے مثال ہیں

---

عیسیٰؑ کا دم بھی رکھتے ہیں اور حلم صالحؑ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ

---

جن و بشر درود بہم پڑھتے تھے اِدھر
اور مستِ فرحِ قدس کی ارواح تھیں اُدھر
صحرا جبل۔ قفار و بیابان و بحر و بر
سجدوں میں شکر کرتے تھے النجم والشجر

---

چھائی گھٹا تھی رحمتِ ربِّ ودود کی
بجلی چمک رہی تھی سلام و درود کی

---

۲۷

اَے بادشاہِ جنّ و بشر۔ فخرِ مُرسلاںؐ
محبُوبِؐ حق۔ شفیعِ اُممؐ۔ ہادیٔ جہاںؐ

---

# میلادِ حضرت فخرِ موجودات

## صلّی اللہ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وسلّم

---

شب رنگِ خیال میں میرے ہُوا جب نُورِ الٰہی عکس فگن
تب آئینۂ صُورت سامنے تھے سب عرشِ تجلّی اور لوح و قلم

---

مری فکرِ رسا تھی پہلے سے پھر مدّدِ تجلّی نُور ہُوئی
اِک دل میں سرور سا پیدا ہُوا لگا کرنے میں نعتِ رسُولؐ رقم

---

یہی عزم تھا میرا کہ دُنیا میں اِک شورِ مسرّت ہونے لگا
آثار عیاں ہوئے فرحت کے اور محو ہُوئے سب نقشِ الم

---

یہ ترنگ تھی نشۂ بہجت کی دینار فلک نے نثار کیے
اور تحت ثریٰ سے تختۂ گل پر پھینک دیئے ماہی نے درم

---

اس فرشِ زمیں کو ملایک نے کیا پاک جو آبِ زمزم سے
تب جوش میں آکر کوثر نے سیراب کیا سب باغِ ارم

---

جس وقت یہ نقشۂ عالم تھا ہر شئے سے تجلیٔ حق تھی عیاں
اب خیرہ ہوئی ہر چشم نظر آنے لگا جلوہ نورِ قدم
لو وہ سینا سے آکے چمکنے لگا فاراں کی چوٹی پہ نورِ خدا
لگے کرنے نصب جبریلِ امیںؑ اک خانۂ کعبہ پہ سبز علم

---

لو وہ نور آیا جو تھا جلوہ نما پیشانیٔ حضرت آدمؑ میں
جو خلیلؑ کا ناصر و مشفق تھا جو تھا نوحؑ کا طوفاں میں ہمدم

---

لو درود پڑھو آئے مومنو وہ لولاک کا صاحب آ پہنچا
جو ہے ہادی و رہبر ہر دو جہاں جو قاسم دوزخ و باغ ارم

---

یہی فارقلیط ہے رُوحِ خدا یہ تسلّی دینے والا ہے
توراۃ۔ زبور۔ انجیل میں اس کے وصف ہیں سارے صاف رقم

---

جو نہ ہوتا یہ نُورِ خدائے صمد اس گلشن ہستی میں جلوہ نما
تو نہ ہوتے یہ ارض و سما ہرگز نہ عرش علا نہ لوح و قلم
یہی نُور ہے باعثِ ہر دو جہاں ہیں مسخّر اسکے قضا و قدر
جو وہ مُجرم ہو تو مُعلّق ہو جو معلّق ہو تو وہ ہو مُجرم

---

یہ اک عید ہے اہلِ ایماں کی یہ روزِ ولادت پیغمبرؐ
کہو صلِّ علیہ و سلّم۔ پڑھو اپنے نبیؐ پہ دُرود ہم

اے نذیرؔ تو ہے مدّاحِ نبیؐ اب خوف نہیں کچھ محشر کا
سب مشکلیں حل ہو جائیں گی مٹ جائینگے سب یہ رنج و اَلم

## شفیعِ روزِ محشر صلعم

اے شفیعؐ روزِ محشر قاسمِ نار و اِرَم
مصدرِ فیض و عنایت منبعِ جود و کرم

---

اے کہ فیضِ تو محیطِ جملہ خلقِ عالمیں
اے کہ ذاتِ تو حبیبؐ ربِّ ذوالمجد و کرم

---

اوّلِ خلقت بدہ نورِ تو در روزِ ازل
نازنیں ذاتِ ربّی منظرِ نورِ قِدم

روحِ تو در آشیانِ قدس بودہ آں زماں
چوں ہمہ ارواحِ عالم بودہ در کتمِ عدم

---

ظلمت و تاریکیٔ عالم ہمہ معدوم شد
آنزمانیکہ تو در آفاق بنہادی قدم

---

اے نبیٔ ہاشمی و اے رسولِ ابطحی
اے شہِ عالی نسب والا رتب والا ہمم

---

رحم کن برحالِ ما اے رحمۃ اللعالمین
اے شفیع المذنبیں اے شافعِ جملہ امم

---

# قصیدہ میلاد حضرت علی علیہ السلام

اُٹھا جو آج چہرۂ اسرار سے نقاب
پیدا ہُوا سرور طبیعت میں بے حساب

فکر و خیال و حافظہ و وہم میں ہُوا
اِس انبساط طبع سے پیدا اِک انقلاب

تھی حافظہ کو فکر کہیں وہم بڑھ نہ جائے
ایسا نہ ہو خیال کا نقشہ ہو ایک خواب

تھا فکر کو خیال کہ ھے سر بات ہو نہی
اِس جستجو میں وہم بھی کھاتا تھا پیچ و تاب

---

اِک جوش آیا گوہرِ فطرت کی آب میں
بے پردہ نور ہو گیا اور روح بے حجاب

---

خلقت کا راز مخفی جو تھا ہو گیا عیاں
حُسنِ ازل نے چاک کیا پردۂ نقاب

---

فیضِ تجلّیاتِ الٰہی سے ایک دم
دِل کی فضا پہ چھا گیا اِک نور کا سحاب

---

ہونے لگا تقاطر افکارِ صاف پھر
ہر بوند روشنی تھی ہر اک قطرہ آفتاب

روشن خیالیوں کا ہُوا بحر موجزن
آئینہ بن کے ٹوٹ گئے وہم کے حباب

---

ہر قطرہ نقطہ نقطہ ہے اِک نقطۂ نظر
ہر نقطۂ نظر متجلّی چو آفتاب

---

ہر حرف بے عدیل ہے ہر لفظ بے مثال
بندش ہے بے نظیر تو مضموں ہے لاجواب

---

میرا سمندِ فکرِ رسا یوں رواں ہُوا
نکلی ہوئی تھی سدرہ کی شاخوں سے کچھ رکاب

---

زوروں پہ ہیں روانیاں میرے خیال کی
رُک رُک کے بڑھ رہی ہے طبیعت کی سیلِ آب

قدرت بھی ہے شریک مرے انبساط میں
پینے کو دے رہی ہے مجھے کوثری شراب

---

اس بیخودی میں اِک نیا مطلع ہُوا عیاں
آئے نہ جس کا مطلعِ خورشید کو جواب

---

سُنکر جسے زمین بنے اِک عروسِ نو
پھر آئے جس سے چرخِ کہن سال کا شباب

---

# مطلع ثانی

دے خُم کے خُم کہ آج پئیں خوب ہم شراب
اے جبرئیلؑ کرتے ہیں ہم مدح بوترابؑ

---

اِتنی پلا کہ ہوش نہ اپنی ہمیں رہے
ایسی پلا کہ ضبط کی باقی رہے نہ تاب

---

آنکھیں ہوں دونو بند بصارت ہو تیز تر
دل منجمد ہو پر ہو بصیرت میں آب و تاب

---

ساقی یہ دن وہ ہے کہ ہوا رونقِ زمیں
وہ شاہِ رضؓ دوسرا وہ شہِؓ آسماں جناب

---

جس کا اخی ہے احمدِؐ مرسل حبیب حق
دستِ خدا و شیرِ خداؓ جس کے ہیں خطاب

---

وہ شاہِ لافتا وہ سخی اور وہ فلسفی
مشکل کشاؓ ۔ ولیِ خداؓ ۔ مالک الرّقاب

کیا شان اُس وجُود کی ہوگی خُدا کی شان
کرتا ہے جو خُدا سے اِس طرح پر خطاب

## مطلع ثالث

اُٹھ جائیں سامنے سے دُوئی کے اگر حجاب
آئے نہ معرفت میں سرِ مُو بھی انقلاب

---

فرمایا جس سے لحمک لحمی یہی ہیں وہ
شہرِ علوم ختمِ رُسل کے یہی ہیں باب

---

ہاں اے نصیریوں کے خُدا کیا کہوں تجھے
بیمثل و بے عدیل ہے تو اور بے لاجواب

بس خاتمہ ہے مہرِ نبوّت پہ تھا قدم
نیچے تھا آفتاب تو اُوپر تھا ماہتاب

---

ہم خاکِ پا ہیں خاک ہماری سرشت ہے
احمدؐ نے یا علیؑ تمہیں فرمایا بُوتراب

---

مدحت کو تیری چاہیئے اللہ کی زباں
ورنہ زبانِ عالمیاں کو کہاں ہے تاب

---

دِل میں نذیرؔ کے ہو مودّت تری سدا
لُطف و کرم سے تیرے ہمیشہ ہو فیضیاب

# ساقیٔ کوثر

سے سرِ ملکِ نجف بازوئے پیغمبرؐ توئی
نائبِ احمدؐ حبیبِ خالقِ اکبر توئی

---

حاملِ علمِ لدنّی بابِ علمِ احمدیؐ
ہمنشینِ مصطفےٰؐ و قالعِ خیبر توئی

---

ضربتِ تیغِ تو باشد بہتر از طاعاتِ خلق
ذابحِ مرحب توئی و قاتلِ عنتر توئی

---

آے بہارِ خلقِ احمدؐ فاتحِ بدر و حنین
در عطا و جود و بخششِ رحمتِ داور توئی

---

اے کہ ذاتِ تو بود محبوبِ ذاتِ کبریا
مظہرِ نورِ خدا و ساقیٔ کوثر توئی

---

نورِ تو نورِ محمدؐ بود در بدءِ ازل
کن فکاں را مظہر و ما جملہ را افسر توئی

---

اسمِ تو اسمِ الٰہی جسمِ تو جسمِ نبیؐ
وہ نصیری را خدائے قادر و برتر توئی

---

ایں نذیرِ خستہ در در دریائے عصیاں غرق شد
المدد چوں کشتیٔ اسلام را لنگر توئی

---

# مشکل کشا

چلی جو آج جہان میں ہوائے مشک و عبیر
تو کھینچ گئی ہے چمن میں بہار کی تصویر

---

ہوئی ہیں بلبلیں گلشن میں آج نغمہ سرا
ہیں قمریاں بھی ہر اک سرو پہ بلند نفیر

---

ہوا تمام جہاں کا ہے آج خلعت سبز
ہر ایک خط بنا آج خطۂ کشمیر

---

ہر ایک نخلِ بیاباں جو بن گیا طوبےٰ
جہاں میں گھٹ گئی فردوس کی بھی اب توقیر

ہُوا ہے جلوۂ قدرت کا آج ہر سُو ظہور
ہُوا تمام یہ عالم ہے عالمِ تنویر

---

یہ بات کیا ہے کہ بدلا ہے رنگِ عالم دہر
یہ کیا سبب ہے کہ بدلی ہوا کی ہے تاثیر

---

کہاں ہے ساقیٔ نازک مزاج و نیک اطوار
بلند ہمت و شیریں ادا و خوش تقریر

---

پلا دے جرعۂ جام شراب لالہ رنگ
کہ لکھوں مطلع بے مثل و بے عدیل و نظیر

---

پڑھوں وہ مطلع مقبول عام جس کے سبب
درود پڑھنے لگیں سُن کے سب صغیر و کبیر

---

# مطلع ثانی

ہُوا ہے کعبہ میں پیدا ولیِ ربِّ قدیر
برائے نذر ہے اِک جام لایا خُمِّ غدیر

---

گھرا چہار طرف سے ہے خانۂ کعبہ
ہُوا ہے جمع ملائک کا ایک جمِّ غفیر

---

درُود پڑھنا مسرّت سے ہے جو یاں کوئی
تو واں بلند ہُوا ہر سُو نعرۂ تکبیر

---

خدا نصیری را پیدا ہُوا ہے کعبہ میں
لو دیکھو فضلِ خُداوند ذُوالجلال وقدیر

درُود پڑھنے لگے مومنیں ہُوا پیدا
خُدا کا جو ہے ولی اور رسُول کا ہے وزیر

علیؓ مُرتضیٰ مُشکل کُشا و شیرِ خُدا
شہ حجاز - یداللہ - امام عرش سریر

خُدا کے واسطے مُشکل کُشائی کیجے مری
ہُوا ہُوں دُنیوی آفات کے قفس میں اسیر

---

ترا ہی فیض ہے تیرا ہی کرم ہے ورنہ
کہاں ہے تاب شہا تیری مدح لکھے نذیر

---

# امیرالمؤمنینؑ

امیرالمؤمنیں دُنیا و دیں کے پیشوا تم ہو
وصیِ مصطفےٰؐ تم ہو قبولِ کبریا تم ہو

---

غلامی ہے تمہاری بادشاہی ہر دو عالم کی
ازل سے تا ابد شاہنشہِ اہلِ صفا تم ہو

---

شبِ ہجرت وہ سونا آپ کا احمدؐ کے بستر پر
ہوا ثابت ہے اس سے جانشینِ مصطفےٰؐ تم ہو

---

محمدؐ مصطفےٰ ختم الرسل نفسِ دو عالم ہیں
علیؑ مرتضےٰ نفسِ محمدؐ مصطفےٰ تم ہو

تمہاری کُنہ کی کیفیتیں کِس نے بھلا پائیں
ولیؐ حق ۔ وصیؐ مُصطفےٰؐ ۔ دستِ خدا تم ہو

---

لما ازددت یقیناً اور ولوکشف الغطا جس نے
کہا وحدت کے پردے میں وہ مردِ باخدا تم ہو

---

خُدا معلوم تم تھے یا خدا قوسین ادنیٰ میں
اِسی باعث نصیری کا عقیدہ ہے خدا تم ہو

---

خُدا دستِ خدا کہتا ہے احمدؐ لحمک لحمی
خُدا کہتے نصیری ہیں خُدا معلوم کیا تم ہو

---

دو انگشتِ مُبارک سے نہ اُٹھتا بابِ خیبر کیوں
کہ جب مُشکل کُشا شیرِ خدا ۔ دستِ خدا تم ہو

اُٹھا تری شمشیر نے کاٹے ہیں مرحب عبدود و شمر
پُکار اُٹھے پرِ جبریلؑ شاہِ لافتا تم ہو

---

اُٹھا طوفان قیامت خیز ہے اب المدد حیدرؓ
نذیرِ مدح خواں کشتی میں ہے اور ناخدا تم ہو

---

# قصیدہ نُورانی

## تہنیت روزِ میلادِ جنابِ امیرؑ

کرم اللہ وجہہٗ

ہیدا ہے ازل میں اِک کیفیّتِ وجدانی
ہونے کو ہے بے پردہ اب جلوۂ ربّانی

---

وحدت کے نقابوں سے کثرت کے نظاروں کو
دیکھا تو نظر آیا سب عالمِ اِمکانی
کثرت سے محبّت بھی گھبرا گئی وحدت سے
وہ رُوحِ مجرّد بھی اللہ رے پریشانی
مُنہ کھُل گیا قُدرت سے گنجینۂ وحدت کا
اور اُس میں نظر آئے کچھ گوہرِ رُوحانی
مِشکوٰۃ پہ وحدت کی مصباحِ نبوّت تھی
روشن تھا اِمامت کا اِک کوکبِ نورانی
اِک عرشِ الٰہی تھا اِک نور کا دریا تھا
اور نور کے دریا میں بڑھتی ہوئی طغیانی
رحمت کا تموّج تھا عرفاں کا تلاطم تھا
ہر قطرہ میں پنہاں تھا صورت گرِ انسانی

اِک شوقِ لقا پنہاں تھا کُن کے ارادوں میں
مقصود تھی خلقت سے اِک صُورتِ انسانی
باطن کے ارادوں کا اظہار مناسب تھا
کعبے میں نظر آیا اِک جلوۂ ربّانی
جو طُور کی چوٹی پہ چمکی وہ تجلّی ہے
اُس نُور سے روشن ہے اب قُلۂ فارانی
بر کارِ رسالت تھی توحید کا مرکز تھا
پیدا تھا اُمت کا اِک نقطۂ نورانی
اللہ کے گھر کا ہے مولود مبارک ہے
کیا تجھ میں نصیری کو اس باب میں حیرانی
یہ صُورتِ زیبا ہے یا آئینہ ایماں کا
یہ حُسن ہے سیرت کا یا آیتِ قرآنی

دھوکا ہوا ہاتھوں پہ ہم کو یدِ قدرت کا
اللہ سے ملتی ہے حیدر کی یہ پیشانی

وہ مہرِ نبوت تھی اِک نقشِ نشاں یہ ہے
یہ رمزِ حقیقت ہے یہ راز ہے روحانی

کچھ فرق محمدؐ اور حیدرؑ میں نہیں ایسا
اِک اِن میں سے نوری ہے اور دوسرا نورانی

معراج کی حد تھی یہ جب پہنچے محمدؐ نے
اللہ کے پردے میں حیدرؑ [illegible]

یہ بات تھی [illegible]
[illegible] وہ [illegible] ایمانی

یہ رات اسلامی ہے آیت ایمانی
یہ مطلع ثانی ہے یا مطلعِ لاثانی

شمشیر اُٹھائی جب القاب ملے حق سے
انعامِ خدا پایا منّت جو کبھی مانگی
یُوفُونَ سے ظاہر ہے مَن یَشرِی سے ثابت ہے
اوصاف ہیں حیدرؓ کے مجموعۂ قرآنی

واز سلُونی اِک پیغامِ تسلّی ہے
ہے علم کا دریا ہے جو چاہے پئے پانی
تُو علم مجسّم ہے۔ تُو جانِ محمدؐ ہے
ہے تیرے لئے زیبا دعوائے ہمہ دانی

اِک کیفیتِ باطن سے وجد ہُوا پیدا
صُوفی نے ترا دیکھا جب جذبۂ رُوحانی
الفاظ سے پیدا ہے تاثیرِ مسیحائی
سُنتے ہیں تری باتیں اب غور سے نصرانی

اِک ضربِ یدُ اللّٰہی سے ختم ہوا آخر
جنگِ اُحد و خیبر کا قصّۂ طولانی
قائل ہے امامت کی واللہ تری دُنیا
ہندی - یمنی - چینی - افغانی و ایرانی
پھیرا نہ رُخِ زیبا آئینِ شریعت سے
دُنیائے دُنی تیری برسوں رہی دیوانی

# میلادِ امام حسن علیہ السّلام

آج کچھ اِس طرح تغیر ہُوئی چرخِ کہن میں
اِک سبزی سی جھلکنے لگی سُورج کی کرن میں
رحمتِ حق نے کیا گلشنِ عالم سرسبز
وہ بہار آئی کہ جاں آگئی پھولوں کے بدن میں
ذکرِ خدا میں ہُوا بُلبُل مصرُوف
اور بجز یادِ الٰہی نہیں قمری کے دہن میں
دِل سے بیساختہ آتی ہے صدا صلِّ علیٰ کی
رازِ قدرت ہے نہاں اِک اسی بیساختہ پن میں
راز وہ یہ ہے کہ اب رحمتِ حق جوش پہ ہے
آئی اِک تازہ بہار آج محمدؐ کے چمن میں

جنّ و انس اور ملک جھومتے ہیں پڑھکے درود
سب کے سب مست ہیں اب شادیٔ میلادِ حسنؑ میں
ذاتِ اقدس بھی ہے اُن پنجتنؑ پاک میں شامل
وہ جو لپٹائے محمدؐ نے تھے اِک بُردِ یمن میں
کس میں تھا اور بھلا خُلقِ عظیم ایسا جو تھا
احمدؐ و حیدرؑ و زہراؑ و حسینؑ اور حسنؑ میں
ہو کے بیچین اتر آئے تھے ممبر سے رسولؐ
آپ ٹھوکر بھی کہیں لگتی تھی گر پائے حسنؑ میں
سب کو ارشادِ پیمبرؐ تھا حسنؑ میرا بسر ہے
مجھ میں جو کچھ ہے وہ موجود ہے اِس غنچہ دہن میں
یہ وہ مولود ہے کی جس نے حیاتِ دہری
بعدِ پیغمبرؐ ذی جاہ بسر رنج و محن میں

مدحِ اولادِ نبیؐ تو نے یہ لکھی ہے نذیرؔ
ذکر کیونکر نہ بھلا ہو ترا اربابِ سخن میں

# میلاد حضرت امام حسین علیہ السلام

مدّاح ہوں میں اُس شہِ عالی مقام کا
جو ہے نواسا حضرتِ خیرالانامؐ کا
مضموں اِک ایسا آج میں صرف رقم کروں
سکّہ چلے دیار میں میرے کلام کا
موسم بہار کا ہے طبیعت ہے جوش پر
آئے گا آج لطف مے لالہ فام کا

ساقی دے وہ شراب جسے پی کے حشر تک
مے خوار جام پیتے رہیں تیرے نام کا
کوثر سے دھو پیالہ کو تسنیم سے سبو
دل سے خیال دور ہو سب خاص و عام کا
بھولیں جو ماسوا کو تو آئے نشہ میں لطف
ہم کو رکوع سجود و قعود و قیام کا
پیتا ہوں اس لئے میں مے حبِّ شاہِ دینؑ
میں بھی ہوں اک غلام شہِ تشنہ کام کا
دنیا میں آج ان کی ولادت کی دھوم ہے
شہرہ ہے جن کے جود و سخا فیض عام کا
سبطِ رسولؐ اور خلفِ بوترابؑ ہے
بھائی ہے وہ امام حسنؑ نیک نام کا

دیا تھا جس نے کہ سر اپنا راہِ خالق میں
ہوا وہ پیدا محمدؐ کے دیں کا رہبر آج
لکھی جو مدحِ امام حسینؑ تو نے نذیر
ترے کلام کا شہرہ ہوا ہے گھر گھر آج

# میلاد حضرت زین العابدینؑ

آج کیوں لمعۂ انوار سے روشن ہے محل
کیوں ہوا آج ہے ہر ذرۂ منزل مشعل
آج کس رشکِ عروساں نے اٹھایا ہے نقاب
کہ مہ و مہر نے ڈالی ہے گہن کی آنچل
کونسا غیرتِ خورشید ہوا جلوہ نما
منزلِ دہر نے پایا شرفِ برجِ حمل

کونسے گُل کی ہے آمد کہ صبا نے سرِ راہ
سبزۂ تر سے بچھائی ہے بساطِ مخمل
کوکبِ سعد ہوا کونسا ہے آج طلوع
چرخِ ہفتم پہ چھپائے ہے پھرے مُنہ کو زحل
کس کی آمد کی ہے شادی کہ ہیں حوراں رقصاں
لوئی چرخ نواز ہے با چنگ و دُہل
کس کی آمد نے کیا مُردہ دلوں کو زندہ
کیا عجب طبعِ رواں سے جو درر آئیں نکل
کس کی میلاد کا دُنیا میں یہ شور مچا
لوح پر سے بھی ہوا محو ہے اب نامِ اجل
بخششِ حق کے سمندر میں ہوئی طغیانی
اس طرح رحمتِ رب کے نہ کبھی برسے بادل

—

مدحتِ آلِ پیمبرؐ ہے یہ کچھ اور نہیں
دیکھ کر راہ چلی آئے طبع رواں دیکھ سنبھل

ہر طرف شور ہے یہ صلِ علیٰ صلِ علیٰ
منعقد آج ہے میلادِ علیؑ کی محفل

گلِ گلزارِ محمدؐ ثمرِ باغِ حسینؑ
ذرّیتِ سیادت کے ہیں فردِ اکمل

سجدۂ باری تعالیٰ میں تھے رہتے مصروف
طاعتِ حق میں نہ پڑتا تھا کسی وقت خلل

بہترِ خلق ہیں وہ اور [illegible]
آپ کی ذات میں ہیں مصطفےٰؐ علم و عمل

حالتِ غش میں اٹھے باپ کی امداد کو آپ
کی عجب طرح ادا خدمتِ دینِ اکمل

---

قید میں رہ کے مصیبت پہ مصیبت سہ کر
حل کیا دین کا اک عقدۂ مالا ینحل

## میلاد حضرت امام باقرؑ

نمایاں ہے سپیدی اب سحر کی شب ہوئی آخر
ہوئے روشن دو عالم جناب حضرت باقرؑ
ہے نقشہ انوار حق تھا سر بسر اسلام
ضیائے نور بیمانہ محمدؐ جب ہوئی ظاہر
محمدؐ مثل ختم المرسلیں اسم مبارک ہے
لقب ہیں ہادی ہر دو جہاں اور باقر و شاکر
اُٹھے رہتے تھے ہر دم ہاتھ بہر بخشش امت
لب معجز بیاں حمد خدا میں ہر زماں ذاکر

زباں قرآنِ ناطق اور سینہ مخزنِ عرفاں
وہ نورِ دیدہ حق ہیں وہ جسم طیّب و طاہر

اِدھر دروازۂ پنجم ہیں بابِ علمِ احمدؐ کے
اُدھر ہیں باقرِ علمِ خدائے برتر و قادر

ترے رتبہ کو کیا پہنچے کوئی اے عالمِ برحق
ترا سینہ ہے اسرارِ خدائے پاک کا ساگر

یہ رتبہ ہے فزوں سب اولیا سے میرے آقا کا
کہ پہنچائے سلامِ مصطفےٰ ہیں حضرتِ جابرؓ

نہیں ممکن کہ انساں کر سکے مدحِ اتم تیری
نہیں طاقت قلم میں ہے فرشتوں کی زباں قاصر

# میلادِ حضرت امام جعفر صادقؑ

ہوئے عالم میں نور افشاں امامِ جعفرِ صادقؑ
ضیائے عالمِ امکاں امامِ جعفرِ صادقؑ

مطیع و عابدِ یزداں امامِ جعفرِ صادقؑ
مطاعِ جملہ انس و جاں امامِ جعفرِ صادقؑ

نسیمِ دل فزائے بوستانِ احمدؐ و حیدرؑ
بہارِ گلشنِ ایماں امامِ جعفرِ صادقؑ

نسیمِ نو بہارِ خُلقِ پیغمبرؐ ۔ حبیبِ حق
کلیدِ مخزنِ عرفاں امامِ جعفرِ صادقؑ

ثبوتِ ہستیٔ ربُّ العُلا ہے ذاتِ اقدس بھی
وجودِ حق پہ ہیں برہاں امامِ جعفرِ صادقؑ

ضیائے دینِ برحق جانشینِ احمدِؐ مرسل
حبیب و حجّتِ یزداں امامِ جعفرِ صادقؑ

دُرِ دُرجِ ولایت گوہرِ کانِ امامت ہیں
ولیِّ ایزدِ سبحاں امامِ جعفرِ صادقؑ

بباطن رُوحِ حق تھے نورِ رب نورِ مجسّم تھے
بظاہر گرچہ تھے انساں امامِ جعفرِ صادقؑ

زباں معجز بیاں اعجاز تھا ان کے تکلّم میں
مجسّم آپ تھے قرآں امامِ جعفرِ صادقؑ

---

نذیرِ مدح خواں کو خواب میں دیدار ہو جائے
تو اپنی جاں کرے قرباں امامِ جعفرِ صادقؑ

# عیدِ مباہلہ

بہرِ مباہلہ جو رسالتمآبؐ آئے
غُل تھا کہ دیکھو شافعِؐ روزِ حساب آئے
زہراؑ، حسینؑ اور حسنِؑ مجتبیٰؑ کے ساتھ
ظلِّ محمدیؐ میں علیؑ بو تراب آئے
بُردِ یمانی دوش پہ تھی ٹوٹے سر کھلے
اِس شان سے وہ صاحبِ اُمّ الکتاب آئے
فرمایا اہلِ شرک سے اے کور باطنو
جس کو ہو دعویٰ صدق کا اپنے شتاب آئے
تُم بھی خُدا سے میرے لئے بددُعا کرو
مَیں بھی کہوں کہ تم پہ خُدا کا عتاب آئے

دونو کا صدق و کذب بھی ہو جائے گا عیاں
دیکھیں تو کس کو فتح ہو کس پر عذاب آئے
دیکھو نہیں وہ ہٹوں جاہلوں جو اندھیرے میں
اب جائے آفتاب ابھی ماہتاب آئے
گر حکم دوں زمیں کو ابھی آسماں سے
پتھر سے اب بجائے شرر جوئے آب آئے
سنکر یہ لاجواب سخن اہلِ کفر سب
نادم ہوئے خجل ہوئے خانہ خراب آئے
جاتے ہوئے مباہلہ کو خوش تھے سب شریر
شرمندہ یوں ہوئے تو بچشم پُر آب آئے
اسلامیوں کی عید ہے یہ لطف کر خدا
ہو دوستوں کو فتح عدو پر عذاب آئے

# دیگر نظمیں

(حضرت کا بالکل تازہ کلام)

ہوا فصلِ خزاں سے ہر شجر بے برگ و بار آخر
گیا اب موسمِ گل ہو گئی رخصت بہار آخر

بڑھا سوزِ دروں اور آتشِ گل سے دھواں اُٹھا
ضمیرِ پاکِ لالہ میں ہوا پیدا غبار آخر

بہت سے جن لئے گل پر طبیعت میں نہیں تیری
کھٹکتا رہ گیا گلچیں کے دامن میں یہ خار آخر

فضائے گلستاں گونجے گی بلبل کے ترنم سے
یہاں رہ جائے گی باقی ہماری یادگار آخر

---

خدا پہ تھا توکل اور بھروسہ ناخداؤں پر
تو یہ ہی ناؤ پہنچی آج یوں دریا کے پار آخر

گِلہ صیّاد کا ہے اور نہ شکوہ باغبانوں کا
کہ سب تھے پارۂ اغیار و یار آخر

چمن کی زندگانی ہے ثباتِ نغمۂ بلبل
کہیں ہے قعرِ دریا کا فرازِ کوہسار آخر

یہ سینہ دریائے ہستی ناخدا ہے اور یہ ہے کشتی
بھلا طے ہوگا کیونکر بحرِ ناپیدا کنار آخر

بسر ہو جائے گی یونہی حیاتِ مستعار اپنی
ہوئی جس طرح سے یہ مدتِ بیزار و پار آخر

فنا منڈلا رہی ہے سر پہ اِس گردوں گرداں کے
یہ سیارے بھی سب ثابت ہوئے ناپائدار آخر

نصیحت کے یہ گل دامن میں رکھو کام آئینگے
نفس شہود ہے یہ داشتہ بدکار آخر

نظام اعمال صالح ہی تو کام آتا ہے
وہی ہے بہر حاجت مند آئے حاجت برآر آخر

ندیم خوش بیاں ہمدرد دل کے اشعار برجستہ
ترے اشعار نے چونکا دیئے غفلت شعار آخر

---

(۲)

اخوت کیا؟ مقر ہیں کون کون؟ اقرار کیسا ہے؟
میں سمجھا۔ ہاں! مگر ہے وقت کیا۔ اظہار کیسا ہے؟
نہ شوکت دیں کی باقی ہے نہ ہے دنیا کی کچھ حشمت
مسلمانو! یہ ظلم چرخ کجرفتار کیسا ہے؟

گزشتہ موجبِ فصل کاٹتے ہند والوں میں
گلے میں تیرے یہ اے برہمن زنّار کیسا ہے؟
گلے کا ہار ہی جب سمجھو زنّار ہم سب کو
تو پھر کیوں پوچھتے ہو ہند کا ادبار کیسا ہے؟
چمن ہندوستاں ہے بلبلیں ہیں ہندو و مسلم
یہ جھگڑا کیا ہے پھر یہ رنج کا اظہار کیسا ہے؟
خدا رکھے یہ ہے امن واماں کی ہند میں حالت!
کوئی واقف نہیں ہے۔ خوف کیا؟ آزار کیسا ہے؟

---

۳

خدا کے واسطے مسلم نہ آ یورپ کی چالوں میں
نہ نکلے قید سے پھر پھنس گئے جو اس کے جالوں میں

اُٹھا قرآں حقیقی فلسفہ کا تو سمجھا لب پہ
نہیں آیا جواب تک اب یورپ کے خیالوں میں
یہ عالم تھا ترے جوشِ خودی اور جرأت کا
مسخّر کر لیا عالم کو تو نے چند سالوں میں
اِدھر شمشیر تیری برق تھی قیصر کے خرمن پر
اُدھر ناسُور تیروں نے کیے کسریٰ کی ڈھالوں میں
اِدھر نورِ روشنیٔ آفتابِ علم و حکمت تھا
اُدھر قہرِ خدا تھا کافروں پر تو قتالوں میں
کوئی سُنتا نہیں ہے اب فسانہ اپنی شوکت کا
کہیں کس سے کہ ہم بھی ایک دن تھے باکمالوں میں
ترقی کر رہی ہیں ہند میں قومیں مگر مسلم
یہ تیری قوم کیوں ہے سب سے پیچھے ہند والوں میں

رہا صدیوں زمانہ مفتخر تھا جس کی عظمت پر
شمار اس قوم کا افسوس اب ہے خستہ حالوں میں
نذیر اب جو اثر ہوتا ہے دل پر تیرے مضموں کا
کہاں ہے اب اثر وہ میگزینوں میں رسالوں میں



# مجلسِ عزا

## شہیدِ تشنہ کام

نبیؐ کا ہے تو لختِ دلِ حسینؑ تیرا نام ہے
لقب ترا جہان میں شہیدِ تشنہ کام ہے
زباں پہ نام ہے ترا ۔ دِلوں میں حکمراں ہے تو
جو ہے خُدا کی سلطنت وہی ترا مقام ہے
بچا گئیں خُدا کے دیں کو تیری سرفروشیاں
جو بندۂ خُدا ہے آج وہ ترا غُلام ہے
ہر اِک نفَس کے تار پر اثر ہے تیرے نام کا
ہر اِک زباں پہ ماجرا ترا ہی لا کلام ہے

تیرے عمل سے منضبط اصولِ دینِ مصطفےٰ
تیرے کرم سے منتظم یہ دہر کا نظام ہے
گواہ تیرے صبر پہ تری وداعِ آخری
ثبوت تیرے عزم کا تمام فوجِ شام ہے
جہاد وہ کہ لُٹ گئی ردائے بنتِ فاطمہ رضؓ
نماز وہ کہ جس پہ اب نماز کا قیام ہے
زکوٰۃ وہ انگوٹھیوں کے ساتھ انگلیاں بھی دیں
سخاوتوں کا بعدِ قتل بھی یہ اہتمام ہے
قدم ترا نہ ڈگمگا سکا خدا کی راہ سے
شجاعتوں کا ذات پر تری بس اختتام ہے
فنا میں مستتر حیاتِ جاوداں کا راز ہے
کہ درج لوحِ کائنات پر ترا دوام ہے

یہ تیرا حوصلہ تھا۔ خود بلا کے بن میں آگیا
تو افتخارِ حضرتِ خلیلؑ نیک نام ہے
ترا حریمِ ناز جذبۂ قلوبِ اہلِ دل
ترا ندیمِ باصفا درود ہے سلام ہے
ہزار فتح ہیں نثارِ اس اِک تری شکست پہ
فنا میں ہے یہاں بقا۔ بقا میں یاں دوام ہے
کہاں وہ دشتِ نینوا کہاں یہ شہرِ کربلا
زمامِ خلق تیرے ہاتھ میں ہے تو اِمام ہے
زمینِ کربلا ہے محملِ عروسِ حریت
یہ منزلِ رضا و عزم۔ صبر کا مقام ہے
نبیؐ کے نورِ عین اِدھر بھی اِک نگاہِ لطف ہو
نذیرِ خستہ تن کو دیکھ لے ترا غلام ہے

# نوحۂ ذوالجناح

اَے اشرفِ مخلوقاتِ انساں
اے افضلِ موجوداتِ انساں
گو ظاہر میں حیوان ہُوں مَیں
پر باطن میں انساں ہُوں مَیں
کچھ غور کرو کھُل جائے گا
یہ عقدہ حل ہو جائے گا
مَیں بُراقِ حضرتِ احمدؐ ہُوں
مَیں رفرفِ پاکِ محمدؐ ہوں
ہُوں مرکبِ راکبِ دوشِ نبیؐ
ہُوں توسنِ خاص جانِ علیؑ

وہ کون حسینؑ تشنہ دہاں
وہ حسینؑ سیدِ اہلِ جناں
وہ رسولؐ کے دل کا چین حسینؑ
وہ علیؑ کا نورِ العین حسینؑ
وہ فدیۂ حضرتِ اسمٰعیلؑ
وہ ذبیحؑ راہِ ربِّ جلیل
وہ کوکبِ دُرّیؑ لا بوقی
وہ رونقِ محفلِ ناسوتی
آئینۂ عالمِ تکوینی
وہ حقیقتِ جوہرِ تدوینی
وہ شرحِ جمالِ الٰہی ہے
وہ شانِ جلالِ خدائی ہے

وہ نورِ خدائے جلیل حسینؑ
وہ فخرِ جنابِ خلیل حسینؑ
وہ بنائے کلمۂ اِلّا اللہ
وہ معنئ آیۂ اِنَّ اللہ
بُرہان خُدا کی وحدت کی
وہ دلیل ہے ختمِ نبوّت کی
اسلام نبیؐ۔ ایمان حسینؑ
ہے رُوح نبیؐ۔ ریحان حسینؑ
قُرآن نبیؐ۔ تفسیر حسینؑ
اِک نُور کی ہے تصویر حسینؑ
مُرجھانے لگا تھا دِین کا شجر
تھی فِکر اُسے سینچیں کیونکر

کفّار نے جب پانی نہ دیا
تو حسینؑ نے خوں سے کام لیا
قبرِ مانگہءِ توحید پہ جب
جاں دے چکے شہؑ کے صحابی سب
وہ فدائیِ بیتِ نبوّت تھے
پروانۂ شمعِ امامت تھے
وہ صاحبِ علمِ یقیں تھے سب
اصحابِ امامِ مبیں تھے سب
وہ مجسّم صدق و صداقت تھے
وہ پیکرِ رفق و رفاقت تھے
وہ صاحبِ ہمّت و غیرت تھے
وہ جاں نثارِ عترت تھے

ہے اُن پر فخر عبادت کو
ہے اُن پر نازِ قرأت کو
اسلام کے سارے فدائی تھے
توحید کے سب شیدائی تھے
وہ حُرؑ ریاحی ۔ حبیبؑ و بُریرؑ
وہ مسلمؑ ہو سجہ اور زُہیرؑ
وہ ابُو ثمامہ نماز گزار
وہ شوذبؑ و جونؑ سے جان نثار
وہ عابسؑ و نافعؑ ۔ وہبؑ و سعیدؑ
جب ہو چکے راہِ خُدا میں شہید
کچھ گُل تھے ریاضِ نبوّت کے
کچھ غُنچے تھے باغِ امامت کے

سب جمع حسینؑ نے پھول کیے
اور فدیۂ دینِ رسولؐ کیے
کوئی ناصرِ جانِ نبیؐ نہ رہا
کوئی یاورِ ابنِ علیؑ نہ رہا
جب خیمہ سے شاہ چلے باہر
کہرام بپا ہوا ڈیوڑھی پر
سب اہلِ حرم نے حلقہ کیا
سب بچوں نے شاہ کو گھیر لیا
یہ حسینؑ کی آخری رخصت تھی
یہ نہایت سخت مصیبت تھی
یہی صبر کی آخری منزل تھی
یہی راہ نہایت مشکل تھی

بیمار کی شہ نے عیادت کی
اور اہلِ حرم کو وصیّت کی
رو رو کے سکینہؑ رخصت کی
اور صبر و رضا کی ہدایت کی
پھر خیمہ سے شہ نکلے ایسے
کسی گھر سے جنازہ اُٹھے جیسے
عمامۂ ختمِ رسلؐ باندھے
اور عبائے نبیؐ بر میں پہنے
عمّامہ سے نکلے ہوئے گیسو
وہ رسولؐ کی شان لئے ابرو
اب امام حسینؑ سوار ہوئے
اور مرنے پر تیّار ہوئے

---

اِک گہری نظر کی مقتل پر
اَور شام کی فوج کے بادل پر
اِدھر ایک رسولؐ کا لختِ جگر
اَور تیس ہزار کی فوج اُدھر
ہر ذرّہ ریگِ بیاباں کا
تھا نمونہ مہرِ درخشاں کا
وہ شمعِ مزارِ ختمِ رسُلؐ
وہ رہبرِ دیں ہادیٔ سُبل
فرماتے تھے اَے عباسؓ آؤ
اب ٹوٹ گئی سب آس آؤ
اَے نورِ نظر اے جانِ پدر
ہمشکلِ رسولؐ علی اکبرؓ

آ اے چاند سے مکھڑے والے آ
اے میرے گیسوؤں والے آ
اب کوئی نہیں تنہا ہوں میں
اے میرے جواں بوڑھا ہوں میں
اے میرے حبیب اے پیارے زہیر
اے مسلم عوسجہ اور بریر
سب حجتیں ختم ہوئیں آخر
جب شہ نے کہا ھل من ناصر
کوئی ہے جو نبیؐ کے حرم کو آہ
دے خدا کے لئے اِس وقت پناہ
کوئی ہے جو مری فریاد سُنے
ہوئی مجھ پہ ہے جو بیداد سُنے

فرزندِ نبیؐ کی صدا تھی یہ
دلبندِ علیؑ کی صدا تھی یہ
یہ صدا تھی بتولؑ کے دلبر کی
یہ صدا تھی حسنؑ کے برادر کی
جبریلؑ لئے افواجِ ملکؑ
یہ سنتے ہی آگئے بھر کمک
اِک سمت صفیں تھیں نبیّوں کی
اِک سمت صفوف رسولوںؑ کی
جنّات کھڑے تھے ایک طرف
تھی دوسری سمت فرشتوںؑ کی صف
یہ سُن کے حسینؑ نے باگ اٹھا
مجھے تھپکا اور مہمیز کیا

---

فرمایا مجھے رہوار مرے
اب باقی نہیں انصار مرے
جب رن میں مرا کٹ جائے گلا
زینبؑ کو خبر پہنچا دینا
یہ کہہ کے وہ فخرِ رسولِؐ خدا
جاں کرنے کو دینِ نبیؐ پہ فدا
اِک دِل پہ بہتّر داغ سہے
اور چہرے پہ خونِ اصغرؑ کا ملے
وہ نبیؐ کا جمال اللہ اللہ
وہ علیؑ کا جلال اللہ اللہ
اِک جلوۂ حق آتا تھا نظر
جب شہ نے اُٹھائی تیغ و سپر

۸۹

# اسلام کی طاقت ظاہر کی
# ایمان کی قوّت ظاہر کی

# "شاہِ مشرقینؑ"

(۱)

یہ مصطفٰےؐ کی آل ہے
یہ مرتضیٰؑ کا لال ہے
یہ فاطمہؑ کا چاند ہے یہ صاحبِ کمال ہے
پڑیں ہزار آفتیں
اُٹھائیں سب مصیبتیں

گر نہ لب پہ شکوہ ہے نہ دِل میں کچھ ملال ہے

یہ شاہِ مشرقین ہے

حسینؑ ہے حسینؑ ہے

(۲)

یہ تین دن کی پیاس ہے

کہ زندگی سے یاس ہے

تُلا ہوا جہاد پر مگر یہ حق شناس ہے

یہی ہے منزلِ بَقا

یہی ہے جادۂ رضا

نہ اِس میں اضطراب ہے نہ خوف اور ہراس ہے
یہ شاہِ مشرقین ہے
حسین ہے حسین ہے

(۳)

غضب ہے اب جلال پر
تو جوش ہے کمال پر
برس رہا ہے نُورِ حق فرس کے بال بال پر
عبا نبیؐ کی دوش پر
عمامۂ نبیؐ یہ سر

خُدا بھی ناز کر رہا ہے فاطمہؑ کے لال پر
یہ شاہِ مشرقین ہے
حُسینؑ ہے حُسینؑ ہے

(۴)

رسُولؐ پاک کا پسر
علیؑ کا پارۂ جگر
بڑھا جہاد کیلئے سوار ذُوالجناح پر
اِدھر اُدھر نگاہ کی
اَور ایک ایسی آہ کی

کہ کانپ اُٹھے فلک تمام کوہ و دشت و بحر و بر
یہ شاہِ مشرقین ہے
حسینؑ ہے حسینؑ ہے

(۵)

کُھلے ہیں فوج کے نشاں
کہ اُٹھ رہی ہیں آندھیاں
چمک رہی ہیں تیغ کی ہر ایک سمت بجلیاں
لگے ہیں نیزہ و تبر
شگافتہ ہے سر۔ جگر

یہ صبر ہے نہ ڈگمگائے پاؤں جم گئے جہاں
یہ شاہ مشرقین ہے
حسین ہے حسین ہے

(۶)

کٹے ہوئے ہیں دست و پا
ہے اُن سے خوں ٹپک رہا
غم و الم ہیں سینکڑوں تو زخم ہیں ہزار ہا
مگر یہ مردِ باخدا
یہ حق شناس باوفا

اُٹھا رہا ہے سختیاں ہنوز ہوش ہیں بجا

یہ شاہِ مشرقین ہے

حسینؑ ہے حسینؑ ہے

(۷)

خضابِ خُوں کئے ہوئے

مئے وفا پئے ہُوئے

مُہمِ جہاد اور رضائے حق کی سر کئے ہوُئے

اُٹھا کے دامنِ عبا

خیام کی طرف چلا

بجھا ہوا چراغ ایک کو دیئے لٹے ہوئے

یہ شاہِ مشرقین ہے

حسینؑ ہے حسینؑ ہے

(۸)

عَلم ہوئی ہیں تیغ کیں

سِتم کی برچھیاں چلیں

بپا ہوا ہے حشر اب بڑھا ہے لشکرِ لعیں
چلا ہے شمرِ بد گہر
جھکا دیا ہے شہ نے سر
یہ زلزلہ ہے ہل رہی ہے کربلا کی سرزمیں
یہ شاہِ مشرقین ہے
حسینؑ ہے حسینؑ ہے

(۹)

# نمازِ عشق

یہ راز اور نیاز ہے

یہ آخری نماز ہے

یہ کس طرح ادا ہوئی ہنوز ایک راز ہے

اٹھا وہ خنجرِ جفا

یہ کس نے رکھ دیا گلا

یہ وہ نمازِ عشق ہے کہ جس پہ حق کو ناز ہے

یہ شاہِ مشرقین ہے

حسینؑ ہے حسین ہے

---

(۱۰)

## گنبدِ آسماں

ہے زمیں کے طبق
ہے رنگ اُڑے ورق
اُٹھیں سیاہ آندھیاں عیاں ہے سُرخیِ شفق
فلک کی چشمِ تر سے یوں
برس رہا ہے خون کیوں

گلا یہ کس کا کٹ گیا ہوا یہ کون جاں بحق

یہ شاہِ مشرقین ہے

حسین ہے حسین ہے

افسوس فرات کا پانی ہو اور دور رہے انسانوں سے
کس طرح نہ دجلہ ریزی ہو ان آنکھوں کے پیمانوں سے

گھر بار لٹا اور خیمے جلے اور لاشے سب پامال ہوئے
احمد کی رسالت ثابت کی ہے حسین نے اپنے خونوں سے

وہ خلوت خواب قیامت ہے یہاں جلوہ شام شہادت ہے
قتل حسین عجیب ترین ہے کہف کے ایسے فسانوں سے

اصحاب حسین اک مجمع ہے توحید پہ مرنے والوں کا
کیفیت شمع امامت کی ذرا پوچھو ان پروانوں سے

اسلام کے سارے فدائی تھے توحید کے شیدائی تھے
ممتاز ہے دنیا میں اسلام ان اپنے عجیب انسانوں سے

تیروں کا نشانہ ہے اک بچّے کی جاں دیکھیں پیاس کی حالت میں
وہ تیر کیا ہے پیوند سکا دنیا کے بہت سے جوانوں سے

آزادی کا پیغام ہے اک وہ صدائے ھل من ناصر
جو حسین کی طرح سمجھا اس کو وہ پھر نہ ڈرا طوفانوں سے

پیغام ملا ہے وحدت کا پھر آج بقیع کی قبروں نے
آئے وہی صدا فریاد کی سن لو مدینہ کے قبرستانوں سے

# نوحہ

زینب نے کہا قبر پیمبر پہ رو کر ۔ دیکھو مرے نانا
پرسا دو کہ آئی ہوں بھرے گھر کو میں کھو کر ۔ دیکھو مرے نانا

تحفہ تری خدمت میں لائی ہے نواسی ۔ اے شاہ حجازی
کرتہ یہ نواسے کا ترے خون میں ہے تر ۔ دیکھو مرے نانا

جب قتل ہوا میرا برادر تو کہاں تھے — اُس وقت کہاں تھے

جب ہائے لعینوں نے اُتاری مری چادر — دیکھو مرے نانا

اُس وقت نذیر آہ قیامت کا عالم تھا — فرماتی تھیں حیدم

اِک کوہ الم ٹوٹ پڑا ہے مرے سر پر — دیکھو مرے نانا

## نوحہ ذوالجناح

رَن سے ہوا پہنچا در خیمہ پہ جو رہوار — غُل ہوا اکبار

اب کوئی نہیں آلِ پیمبر کا مددگار — لشکر ہے نہ سردار

اِک حشر نمودار ہوا خیمہ کے در پر — اِک بی بی نے رو کر

پوچھا جو یہ گھوڑے سے کہاں ہے ترا اسوار — اے اسپ وفادار

بتلا دے کہاں ہے مرا والی مرا سرور — وہ رحمتِ داور

وہ چاند مدینہ کا وہ کونین کا سردار — اے اسپ وفادار

مجھ کو کہہ چلی کا جو ہے دنیا میں سہارا — کس سمت سدھارا
کس جا اسے بابا ڈھونڈتی ہیں اب بیکس و ناچار — اے اسپ وفادار
نکلے تھے ابھی خیمہ سے لے کر مرا بچہ — دو روز کا پیاسا
نے شاہ ہیں اب آئے نہ آیا مرا دلدار — اے اسپ وفادار
پھر پوچھتی سکینہ نے کہاں ہیں مرے بابا — کیا حال ہے تیرا
کس جا پہ ہوئی تجھ پہ تیروں کی بوچھار — اے اسپ وفادار
ہے زین بھی الٹی تری لٹکی ہیں — ٹوٹی ہیں رکابیں
زخموں سے تجھے خون ٹپکتا ہے لگاتار — اے اسپ وفادار
اے گھوڑے بتا سچ مرے بابا تو ہیں اچھے — کب آئیں گے رن سے
ہونگی نہیں ان سے کبھی پانی کی طلبگار — اے اسپ وفادار
کہہ دے کہ اگر پی لیا اصغر نے ہو پانی — آجائے وہ جانی
جلد آنے کا بابا نے کیا تھا یہاں اقرار — اے اسپ وفادار

پہنچے تو تجھے نانا قسم سب تجھے لے چلیں — اب تو سوئے مقتل
رہ جائیں نہ بابا بھی وہاں قتل ہمارا — اے اسپ وفادار

---

گھوڑے پہ یہ سنتے ہی ہوئی بے خودی طاری — آنسو ہوئے جاری
اور گر گیا سر اور یہ کرنے لگا گفتار — بادیدۂ خوں بار
کیا پوچھتی ہو بی بی مرا حال ہے ابتر — اے شاہ کی دختر
مارے گئے شبیر پھرا حلق پہ خنجر — پہنچے لب کوثر
وہ جس کے لئے تم ہوئے پانی کے سوالی — بی بی ترا بھائی
مارا گیا اک تیر سے وہ شاہ کا دلبر — ہے ہے علی اصغر
کس طرح کروں تم سے بیان حالِ شہادت — ہوگی تمہیں رقت
گھیرے تھے شہِ دیں کو کئی لاکھ ستمگر — کوئی نہ تھا یاور
یہ گرمی تھی صحرا میں کہ اک آگ لگی تھی — جلتی تھی زمیں بھی

خورشید اتر آیا تھا اُس چرخ زمیں پر ‏ ‏ تھی گرمیٔ محشر
وہ بیکسی تنہائی - وہ لو اور وہ گرمی ‏ ‏ وہ دھوپ کی سختی
بیسایہ اسی دھوپ میں تھا وہ مہ انور ‏ ‏ وہ شیر جری
اے بی بی میں پیاسا تھا مرا آقا بھی پیاسا ‏ ‏ اور دنگ تھا دریا
اور سامنے لہراتا تھا پانی کا سمندر ‏ ‏ پر بند تھا ہمیر
اے بی بی عجب حال میں شہ نے پکارا ‏ ‏ مڑکے سوئے صحرا
اب کوئی مددگار ہے ناصر ہے نہ یاور ‏ ‏ آؤ علی اکبرؑ
اے بھائی علمدارؑ یہ امداد کا ہے وقت ‏ ‏ مشکل ہے بڑی سخت
اب باقی علمدارؑ ہے کوئی نہ ہے لشکر ‏ ‏ مارے گئے صفدر

---

اے بی بی یکایک بڑھی فوج ستم ایجاد ‏ ‏ کرنے لگی بیداد
اور گھیر لیا فاطمہؑ کے لال کو آکر ‏ ‏ برپا ہوا محشر

کوئی نہ تھا جو شہ کو مصیبت سے چھڑائے — آفت سے بچائے
باقی نہ بھتیجا تھا۔ نہ بیٹا۔ نہ برادر — اصحاب نہ لشکر
برچھی پہ لگی برچھی تو شمشیر پہ شمشیر — حالت ہوئی تغییر
تیروں سے بدن چھلنی تھا حضرت کا سراسر — اور فرقِ مطہر
کیونکر ہو بیاں بیکسیٔ شاہ کا عالم — شہزادیٔ عالم
تلوار کوئی مارتا تھا اور کوئی پتھر — خاموش تھے سرور
اے بی بی ہوئیں قطع بالآخر یہ رگا ہیں — ٹوٹی یہ رگا ہیں
جنبش مجھے معلوم ہوئی پشت کے اوپر — اور نیچے زمیں پر
وہ راکبِ دوشِ نبی احمد کا نواسا — لختِ دلِ زہرا
وہ عرشِ معلائے خدا آیا زمیں پر — سنبھلا نہ جو زیں پر

---

سجدے میں ادھر شہ کئے طاعت داور — سر رکھتے زمیں پر

واں شمرؔ بڑھا ہاتھ میں تولے ہوئے خنجر ۔ برپا ہوا محشر
جنبش میں زمیں آ گئی تھرائے فلک بھی ۔ رونے تھے ملک بھی
پاپوش لئے چڑھ گیا جب شمرؔ ستمگر ۔ پشتِ شہِ دیں پر

---

ناگاہ نمودار ہوئے حشر کے ساماں ۔ جب با سرِ عریاں
اُس دشت میں روتے ہوئے آئے ہیں پیمبرؐ ۔ با زہراؑ و حیدرؑ
محبوبِ خدا ختمِ رسل احمدِ مرسل ۔ پہنے ہوئے کمّل
فرماتے تھے انگشت کو دانتوں میں دبا کر ۔ اے شمرِ بد گوہر

(ق)

کر ذبح نہ ہرگز اسے یہ ہے مرا پیارا ۔ اے شمرؔ خدارا
دو روز کا پیاسا ہے یہ مہماں ہے مسافر ۔ زہرا کا ہے دلبر

---

# سلام

سلام ان پہ جو ہیں نفسِ رسولِ مصطفیٰؐ یعنی حیدرِ صفدر

پیمبرؐ جانِ عالم اور علیؑ ہیں جانِ پیغمبرؐ
اُتارے کس طرح عیسیٰؑ کو زینِ اسپ سے کہیے
خدا کے گھر میں تو پیدا ہوئے ہیں اِک فقط حیدرؑ
ملک حیران تھے قدسی سب تھے اِک سکتے کے عالم میں
اُٹھایا مرتضیٰؑ نے انگلیوں سے جب درِ خیبر
فرشتوں کے جہاں جلتے ہیں پر پہنچے وہاں احمدؐ
پڑا قوسین کا جس وقت سایہ میمِ احمدؐ پر

ق

رسائی دیکھ لی احمدؐ نے حیدرؑ کی شبِ اسریٰ
نبی باہر کھڑے تھے اور علیؑ پردے کے تھے اندر

محمدؐ خاتمِ پیغمبراں ہیں خانۂ حق پے
علیؑ بت توڑتے ہیں۔ ہیں قدم مُہرِ نبوت پر
محمدؐ اور علیؑ اِک نور تھے اِس کا یہ باعث تھا
کہ پیدا ہو کے دیکھا سب سے پہلے روئے پیغمبر
مقامِ فکر ہے مسند نشینی کس کو کہتے ہیں
محمدؐ خود سُلاتے ہیں علیؑ کو اپنے بستر پر
کہاں تھے یا علیؑ جب کربلا میں روزِ عاشورا
بڑھی فوجِ ستم شبیرؑ پر تولے ہوئے خنجر
زمیں تپتیدہ دہشتناک صحرا۔ نرغۂ اعدا
وطن سے دور تشنہ لب نہ کوئی ناصر و یاور
سوا ان کے نہیں تھی بات ناصر کوئی جتنا تھا
کہا آقا نے نیتیں اور کٹے خیما سے گھر

دمِ پیکار مانگا شہ سے پانی جبکہ اکبرؑ نے
کہا سیراب ہو گے اب تو تم تسنیم و کوثر پر

نِدا دی جبکہ اکبرؑ نے کہ آؤ اے مرے بابا
کہا لبیک شہ نے اور پہنچے جائے مقتل پر

یہ بولے شاہ طاقت اب کہاں ٹوٹی کمر اب تو
اُٹھایا جب کہ فرزندِ جواں کو پشتِ اطہر پر

کسی جانب نہ پھینکا شہ نے خونِ حلقِ اصغرؑ کو
جگر سے آہ نکلی مَل لیا ریشِ مطہر پر

زمیں کانپی، فلک تھرائے، کانپا عرشِ [illegible]
چڑھا با جوش جب شمرِ لعیں پشتِ شہِ [illegible] پر

یہ کہہ کر شمرِ لعیں نے [illegible] لگا تیر [illegible] سے
یہیں سر کاٹا کیا رویا کئے وال احمدؐ [illegible]

کہ یہاں جو اک تھے ختم الرسل [illegible] علی
سر [illegible] پہ خاکِ کربلا [illegible]
عجب حالت میں پہنچا ذوالجناح آنسو بہتے ہیں
بدن پر تیر تھے باگیں کٹی تھیں دل میں تھے خنجر
یہ حد ہے ظلم کی دربار تھا خلافت کا جمع تھا
نہیں تھی کوئی چادر زینبؑ و کلثومؑ کے سر پہ
علیِ مرتضیٰ دیدار کی تیرے تمنا ہے
نذیرِ خستہ کو دیکھ لو مولا کہیں آ کر

---

# نوحہ

یثرب کے قریب آ کے یہ زینبؑ نے پکارا — اے شہرِ مدینہ
لٹ کر ترے دروازہ پہ یہ قافلہ آیا — اے شہرِ مدینہ

تو جائے ہجرت شہ نبوت کا سبب تھے — عظمت کا سبب تھے
تو ہی تو تھا پاک آلِ محمدؐ کا ٹھکانا — اے شہرِ مدینہ
لے دیکھ اب تو نہ تری رونق ہے نہ شوکت — باقی نہیں عزت
برباد ہوا ہائے محمدؐ کا گھرانہ — اے شہرِ مدینہ
عباسؑ تھے اور بھائی حسینؑ ابنِ علیؑ تھے — مشکل میں نبیؐ کے
اے شہر ہمارا تجھے کچھ یاد ہے جانا — اے شہرِ مدینہ
اب دیکھ نہ بھائی ہیں نہ عباسؑ نہ اصغرؑ — قاسمؑ ہیں نہ اکبرؑ
آئے ہیں ترے سائے میں پر آنے نہ دیا — اے شہرِ مدینہ
اے شہر ترے روضۂ احمدؐ کا مجاور — بے یار و ناصر
مہماں کا خوں ہائے بیاباں میں بہایا — اے شہرِ مدینہ
اے شہر نہ پوچھ آہ وہ عباسؑ سا لاڈلا — وہ حیدرِ ثانی
جب ہاتھ کٹے مشک کو دانتوں میں — اے شہرِ مدینہ

اے شہر نہ پوچھ آہ مصیبت کی گھڑی تھی — آفت کی گھڑی تھی
جب شاہ نے اصغر کو تھا ہاتھوں پہ اٹھایا — اے شہر مدینہ
بھائی کو مرے قتل کیا مال کو لوٹا — زیور کو اتارا
افسوس مرے نانا کی مسند کو جلایا — اے شہر مدینہ
اک رسّی تھی اور بارہ اسیروں کے گلے تھے — پاؤں میں تھے چھالے
دربار میں ظالم نے اسی طرح بلایا — اے شہر مدینہ
اک طشت میں رکھا تھا سرِ سبطِ پیمبرؐ — رومال تھا اُس پر
اک بیدسے ظالم نے وہ رومال ہٹایا — اے شہر مدینہ
جن دانتوں کو تھے چومتے نانا مرے ہر دم — ظالم نے تھے بے غم
اس بید کو ان دانتوں پہ بے خوف لگایا — اے شہر مدینہ
اے شہر ترے احمدِ مرسل کی نواسی — اور بیٹی علیؑ کی
زینب کو بھی بازار میں سر ننگے پھرایا — اے شہر مدینہ

بیمار تھے سجادؑ نہ اُٹھ سکتی تھی گردن خم ہوگئی فوراً
جب ظالموں نے طوقِ گرانبار پنہایا اے شہر مدینہ
یہ سُنکے لگی کانپنے یثرب کی زمیں جب کہنے لگی زینبؑ
بس ختم ہُوا آہ یہ اب میرا فسانہ اے شہر مدینہ

# خطاب بہ مُسلم

یاد آتا ہے ترا اگلا زمانہ مُسلم
وہ ترا حلقۂ اسلام میں آنا مُسلم
یاد ہے اب بھی مجھے رستم ایراں کی شکست
وہ ترا قیصرِ ہرقل کو دبانا مُسلم
بھوک اور پیاس میں اور بے سروسامانی میں
رُوم وایراں کی طرف وہ ترا جانا مُسلم

کہہ سکے پھر کوئی تا اتنا وہ اثر إلّا اللّٰہ
نعرۂ تکبیر کا وہ دل ہلانا مسلم
وہ عداوت کہ وہ تشنگی نزع تیرا
پانی اپنا کسی بھائی کو پلانا مسلم
یاد ہے چڑھ کے وہ قلعوں کی دیواروں پہ
حسن دیو کا وہ ضرب لگانا مسلم
اندلس جا کے ترا باغ لگانا ہے یاد
وہ ترا قرطبہ غرناطہ بنانا مسلم
آٹھ سو سال جسے خون سے سینچا تو نے
یاد ہے پھر تجھے اس باغ سے آنا مسلم
رو چکیں آنکھیں مصیبت پہ تری حد سے سوا
کہہ سکے پھر اپنا فسانہ نہ رلا مسلم

کس کو معلوم نہاں تھا ترا مفہوم جہاں
تیرا کوہِ طور الہامِ نبی تھا مسلم
کیا ظہور پیشتر کا ہے تجھ پہ ختم
تجھ کو لازم ہے کہ ہو اب ہوش میں آنا مسلم
التجا اک یہ نذیرِ جگر افگار کی تھی
دیکھنا بہرِ خدا بھول نہ جانا مسلم

## رباعی

یہ کس کی پیشوائی کو فرشتے آج آتے ہیں
صنم خانوں میں بت کیوں منہ کے بل اب گرتے جاتے ہیں
ندا آئی یہ ہاتف کی پڑھو تم بھی درود ان پہ
محمد مصطفےٰ صلِ علیٰ تشریف لاتے ہیں

# رباعی

صد حیف گذشت روزگارم
وز کردۂ خویش شرمسارم
یارب بتو آورم پناہے
جز راہ تو دیگرے ندارم

# پیغامِ حیات

ما مسلمانیم اسرارِ حیات
پیکرِ صبریم و تصویرِ ثبات
خرمنِ تقسیم خود را سوختیم
دانۂ تنظیمِ خویش اندوختیم

تیغِ ما از بحرِ احمر چوں نجاست
ابیض و اسود ز انوارش تباقت
بر زمینِ خشک کشتی راندہ ایم
بر فرازِ پال قرآں خواندہ ایم
قصہ خوانِ ماست الحمرا ہنوز
بوئے ما آید زِ الزّہرا ہنوز
دانۂ از خرمنِ ما یافتند
خرمنے افرنجیاں زو ساختند
ما تجلّی گاہِ یزداں بودہ ایم
ہمچو کوہ آتش فشاں آسودہ ایم
سبزۂ روئیدۂ مارا بہ بیں
آتشے دارد کزاں لرزد زمیں

زیں جمود و غفلت و خوابے کہ ہست
عالم بیداری ما را شب است

---

(۲)

جانبِ ملکِ دکن افگن نظر
قوتِ صبر آزمائے ما نگر
اجتماعِ فوجِ استبداد و شر
صبر و استقلالِ شاہِ نامور
صبر کہسار است بہرِ بحرِ جبر
قدرتِ باری تعالےٰ ہست صبر
جبر استجماعِ نفسِ عنصریست
صبر استظہارِ خلقِ آخریست

زاہد اطمینانِ قلب از ذکرِ حق
فکرِ ما و من چہ پیشِ فکرِ حق
اے شہِ صاحبدل و درویشِ غو
آبِ رفتہ باز مے آید بجو

---

(۳)

اے مخالف ہوش کن ہشیار باش
دشمنِ ما گوش کن ہشیار باش
انقلابِ قومِ افغاں پیش گیر
گوش کن زیں نے ہمیں آید نفیر
(ق)
اندریں خاکسترِ خفتہ نگر
آتشِ بیدار مے آید نظر

این تغافل از پئے پندار ہست
پشت پردہ جلوۂ دیدار ہست
شاہِ نادر خانِ غازی زندہ باد
ملّتِ اسلامیاں پائندہ باد

---

(۴)

اے کہ اقسامِ سیاست دینِ تست
دین فروشی جوہرِ آئینِ تست
از سیاست شیشۂ عقلت بسنگ
پس بیاد آئینۂ غفلت بچنگ
ہر سیاست چیست؟ ایماں بر مجاز
دین عبارت از حقیقت ہست و راز

این سیاست هست سیلابِ ستیز
دیں بچوں پیمانہ کجدار و مریز

—

اے ترنّم ریزِ تسبیح ریا
ساعتے بگذر بسوئے ما بیا

—

رُو نما و دُور این جلباب کُن
سیرِ مُلکِ رستم و سہراب کُن

—

خاکِ پاکِ مشہد و شیراز بیں
مُلکِ ایراں را ببیں و باز بیں

—

زاد بُوم حضرتِ سلمانؓ است این
مرقدِ پاکِ امامِ ہشتمیں

—

سرزمینِ حافظ و سعدیؒ نگر
مسکنِ خیّام و فردوسی نگر

—

یاد کن آں حملۂ زارِ لعیں
بر مزارِ ابنِ ختم المرسلینؐ
در ہماں ابرِ سیاہِ روسیاں
بود برقِ زندگیٔ ما نہاں
کرد اسرارِ خفیٔ ما جلی
صورتِ زیبائے شاہِ پہلوی
چوں بروں آورد او تیغ از میاں
روسیاں ماندند فی اعوان شاں
فخرِ ملت افتخارِ دین اوست
عظمتِ ایمان درِ دنیا از وست

(۵)

از صفاہاں تا بہ استمبول بیں
رزمگاہِ حریت ہست ایں زمیں

یافتند ایں جا دلیلِ مدعا
مُبتلایانِ تنازع للبقا

---

کربلا و ساحلِ آبِ فرات
می دهد تا حال پیغامِ حیات

---

از سرِ آں قصّهٔ درد و محن
دجله ریزستند ایں چشمانِ من

---

آں شهنشاهِ جهانِ معرفت
چاکرش حُرّ و کنیزش حُرّیت

---

شد روان از شہ رگش سیل العرم
کان بہ و بارید فوجِ مقتحم

---

ہر دہانِ زخم او تشریحِ حق
قطرہ ہائے خونِ او تصریحِ حق

---

پس شہادت چیست؟ حق را دیدن است
بہرِ حق در خاک و خوں غلطیدن است

---

قومِ ترک ایں رازہا کرد آشکار
از سرِ جوشِ عمل در کارزار

---

اشتراکیت چه؟ استعمار چیست؟
در حقیقت معنیٔ احرار چیست؟

---

این عمل را نامها هستند و بس
از خدا پیغامها هستند و بس

---

یاد کن این نام و بشنو این پیام
پس ازاں شمشیر برکش از نیام

---

همچو غازی مصطفیٰ پاشا کمال
روئے مستقبل بہ بیں از روئے حال

(۶)

گویدت تاریخ باز احوالِ خویش
جملہ آلام و ہمہ آمالِ خویش

---

مے وزد در گلشنِ دیں مُبیں
ہر طرف بادِ ہوا و حرص و کیں

---

رہنمایاں راہ گم کردہ شدند
قاصر الطرف بے پردہ شدند

---

احتسابِ شرع اُفتاد از نظر
مبتلائے دہریت شد ہر بشر

نسخۂ گیتنجلی قرآنِ وے
گفتۂ باتنجلی ایمانِ وے
معجزہ گویند استدراج را
ارتداد اندر نگاہش ارتقا
ہر کجا رفتیم دیدیم افتراق
ہر طرف گویند دیں را الفراق
بہرِ دینداراں در شانِ بتولؓ
بضعۃٌ منّی ست فرمانِ رسولؐ
ایں مسلمانانِ دورِ ارتقا
جاں نثارانِ حدیثِ مصطفیٰؐ

(ق)

مرقدش زیر و زبر کردند حیف
ایں "مہم شرع" سر کردند حیف!!

(۷)

شرعتِ سیر و سماعت در جہاں
میدہد پیغام از صاحبِ زماں
این تغافل تا کجا ہشیار شو
تا بہ کے خوابِ گراں بیدار شو
شب گذشت اکنوں برآمد آفتاب
روز روشن شد سوئے منزل شتاب
زندگی خواہی فدائے کار شو
دست وقفِ راہ کن طیار شو

# میلادِ مبارک حضرت ختم المرسلینؐ

## مصنّف کا تازہ غیر مطبوعہ ناتمام قصیدہ

چمن میں آج پر ہیں اب گُلوں کی خُوشنمائیاں
صبا بڑھا رہی ہے بُلبُلوں کی خُوش نوائیاں
خزاں کا رنگ زرد ہے حواس باختہ ہے یہ
کہ گویا اُڑ رہی ہیں اُس کے مُنہ پر اب ہوائیاں
سحر چمک اُٹھی یہ اب کرن سے آفتاب کی
کہ چشمِ قیر گُونِ شب میں پھیر دیں سلائیاں
بہار کا ہے یہ اثر دِلوں میں کر رہی ہیں گھر
سحر کی دِلفروزیاں چمن کی دِل فزائیاں

---

چٹک رہی ہے ہر کلی عیاں ہے رازِ بیخودی
ٹپک رہی جبینِ شاخ سے ہیں خود نمائیاں
ہے برگ برگ وجد میں یہ نغمۂ سرور ہے
کہ بج رہی ہیں آمدِ صبا کی شادیانیاں
کلی کلی عروسِ نو کی طرح دل فروز ہے
دمِ سحر ہے لے رہی ہیں دم بدم جمائیاں
چہک رہی ہیں بلبلیں چمن کے پھول پھول پر
لہک لہک کے کر رہا ہے سبزہ خود ستائیاں
یہ حالتِ سرور ہے صبا نے شاخِ گل کی اب
وفورِ جوشِ عشق میں مروڑ دیں کلائیاں
برس رہی ہیں رحمتیں کہ ہے یہ کثرتِ ثمر
اتر رہی سما سے ہیں بہشت کی مٹھائیاں

چلی ہوا محبتوں کی یہ چمن میں ہو گئیں
نسیمِ صبح و بوئے گل میں باہم آشنائیاں
ٹپک رہی ہے روئے گل سے آب و تابِ زندگی
بھری ہوئی کلی کے دل میں ہیں یہ کیا صفائیاں
بڑھی ہے خوبصورتی فزوں ہے نیک سیرتی
کہ ہو رہی ہیں رنگ و بو میں زور آزمائیاں
یہ آب و تاب آبِ جو کی زیرِ گلبنِ چمن
چمک اٹھی ہیں نورِ گل سے عکسِ گل کی چھائیاں
شجر کی شاخ و برگ اور گلوں کی رنگتیں جدا
قلم وہ ہیں یہ سب ورق ہیں اور یہ روشنائیاں
سبب یہ ہے کہ کر رہی ہیں اب خدا کی قدرتیں
ثنائے ختمِ مرسلینؐ میں طبع آزمائیاں

تو وہ نبیؐ ہیں کرتے تیری آستانِ پاک پہ
مَلک زمیں کے اور مَلک سما کے جبہ سائیاں
پہنچ کے لامکاں میں تیرے حُسن بے زوال نے
خدا سے لے ہی لیں شفاعتوں کی رونمائیاں

وہ رفعتیں کہ برتر از قیاس و فکر و وہم ہیں
یہ رحمتیں کہ جن میں دو جہاں کی ہیں بھلائیاں
حجابِ رحیم جب اُٹھا نظر نے ما طغیٰ پڑھا
تمام انبیاؑ نے دیکھ لیں تری رسائیاں
ہو جس کو شک حُدیبیہ کا واقعہ پڑھے سُنے
تھیں امن و صُلح کا پیام سب تری لڑائیاں
عرب کے بدوؤں کو تو نے کیا سے کیا بنا دیا
ترے کرم سے ان کی محو ہو گئیں بُرائیاں

۱۳۹

ترے کلام پاک نے دلوں کا تزکیہ کیا
بھری نہیں بات بات میں تری یہ دلربائیاں

---

ہے وحدت اور کثرت ایک صفر میم احمدی
یہ نقطہ ہے وہ جس سے ہیں اکائیاں دہائیاں

---

# بحث خلافت

## اور

# عزاداری حسین علیہ السلام کے متعلق میرے خیالات

اگرچہ شیعہ اور سُنّی دونو فرقے مُسلمان ہیں۔ لیکن مَیں ان دونو فرقوں سے الگ رہتے ہوئے بھی اپنے آپ کو مُسلمان سمجھتا ہوں۔ اسلام میرا دین ہے۔ یہی میرا مذہب ہے۔ اختلاف مذاہب اسلامیہ کے متعلق میرے مندرجہ ذیل خیالات ناظرین غور سے ملاحظہ فرماویں :-

رسُولؐ اللہ کے وفات کے بعد عربوں کی طبیعتوں میں

پھر انقلاب پیدا ہوا۔ اور مسلمانوں کے پانچ گروہ بن گئے۔

۱۔ ظاہری مسلمانوں کی ایک جماعت تو کھلم کھلا دینِ اسلام سے پھر گئی۔ اِس جماعت کے لوگوں نے آنحضرتؐ کی رسالت و نبوت کو سلطنتِ ظاہری حاصل کرنے کا ایک حیلہ سمجھا۔ اور نئی نئی نبوتوں اور رسالتوں کی بنیاد ڈالی مسیلمہ اور سجاح اسی زمرہ میں شامل تھے۔

۲۔ کچھ لوگ دائرۂ اسلام میں رہتے ہوئے اپنے اُس تفوق اور امتیاز کو حاصل کرنے کی کوشش کرنے لگے۔ جو انہیں بحالت مجبوری منافقانہ طور پر اسلام قبول کرنے سے پہلے اپنی قوم یا قبیلہ میں حاصل تھا۔ یہ جماعت اسلام قبول کرنے سے پیشتر بھی اپنی چالبازیوں اور سیاسی توڑ جوڑ میں مشہور تھی۔ منافقانہ حلقۂ اسلام میں آنے پر بھی اُن کی یہ پرانی عادتیں قائم رہیں چنانچہ یزید کے اشعار

اِس پارٹی کے دلی جذبات اور معتقدات پر دلیل واضح ہیں۔ ابوسفیان اور اس کے حواری اسی سلسلہ سے تعلق رکھتے ہیں۔

۳۔ تیسرے گروہ میں وہ لوگ تھے۔ جو قبول اسلام سے پہلے بھی اپنی قوم یا قبیلہ میں ممتاز حیثیت رکھتے تھے۔ اور بعد قبول اسلام بھی اپنی دینی خدمات اور مخصوص تعلقات کی وجہ سے مسلمانوں میں انہیں خاص وقعت حاصل ہوگئی تھی۔ حضرت ابوبکرؓ۔ حضرت عمرؓ۔ حضرت عثمانؓ اِسی فہرست میں شامل ہیں۔

۴۔ ایک جماعت آنحضرتؐ کے اہل بیت اور ان کے صاحب راز اصحاب کی تھی۔ یہ وہ لوگ تھے۔ جنہیں آنحضرتؐ اپنی زندگی میں دیگر اعزا و اصحاب سے نسبتاً کہیں زیادہ محبوب رکھتے اور معتبر سمجھتے تھے۔ اِن کی اپنی دینی خدمات میں خلوص اور بے ریائی خاص طور پر نمایاں نظر آتی ہے حضرت علی کرم اللہ وجہٗ۔

حضرت سلمانؓ اسی گروہ میں ہیں۔

۵۔ ایک گروہ عام مسلمانوں کا تھا۔ جو مسلمان ہو کر بھی اپنی قوم یا اپنے قبیلہ کی بزرگ شخصیتوں کے احکام کی تعمیل ملک کے قدیم دستور کے موافق اپنا فرض تصور کرتے تھے۔ اُن کی اپنی ذاتی رائے یا ذاتی غرض کوئی نہ تھی۔

اب تھوڑی دیر کے لئے اگر کوئی شخص اُس زمانے کے حالات پر نظر ڈالے۔ اور اُن واقعات کا غور سے مطالعہ کرے۔ جو آنحضرتؐ کے وفات پاتے ہی رُونما ہوئے۔ تو وہ ضرور اس نتیجہ پر پہنچے گا۔ کہ اگر ان میں یکجہتی پیدا کرنے کی کوئی فوری کوشش نہ کی جاتی۔ تو یقیناً عرب کے آزادی پسند سرکش اور جنگجو انسانوں کی ایسی زبردست اور اتنی بڑی جماعتوں کا باہم تصادم اُس "نظامِ قومیت" کو جو آنحضرتؐ نے اُن میں قائم کر دیا تھا۔ بالکل درہم برہم کر کے وہی انتشار و پراگندگی پیدا کر دیتا۔

جو زمانۂ جاہلیت میں موجود تھی چنانچہ یہ کوششیں سقیفۂ بنی ساعدہ کے ایک غیر معمولی اجلاس کی صورت میں ظہور پذیر ہوئی جس کا نتیجہ دُنیا کے سامنے ہے۔ اس جلسہ کی کارروائی میں حضرت علیؓ نے کوئی حصہ نہیں لیا بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ

۱۔ یا تو وہ اس کارروائی ہی کو سرے سے بیجا تصوّر کرتے تھے۔ اور اس میں شامل ہونا نامناسب سمجھتے تھے۔

۲۔ یا اُنہیں آنحضرتؐ کی تکفین و تدفین میں مصروف رہنے کی وجہ سے اس کارروائی میں حصہ لینے کی فرصت نہیں ملی۔

۳۔ یا یہ کہ امارت مسلمین کا عہدہ حاصل کرنے کی انہیں کوئی پرواہ نہ تھی۔

۴۔ یا یہ کہ اس عہدہ کو اپنے لئے مخصوص تصوّر کئے ہوئے تھے۔ اور اُنہیں یقین تھا۔ کہ اُن کے سوائے اور کوئی شخص کامیاب نہ ہو سکے گا۔

۵۔ یا ممکن ہے کہ یہ سب اُمور اُن کی عدم شرکت کا سبب ہوں۔

ماسوا اِن کے ایک اور سبب یہ بھی بیان کیا جاتا ہے۔ کہ
شاید حضرت علی کو اس جلسہ میں دوسری مقتدر ہستیوں کے موجود ہوتے
ہوئے اپنی کامیابی کی کوئی اُمید نہ تھی لیکن انتخاب خلیفہ کے بعد
اصحابِ رسولؐ سے علی مرتضیٰؑ کی جو گفتگو ہوئی۔ اُس سے یہ
شک دور ہو جاتا ہے۔

پھر جب حضرت ابوبکرؓ خلیفہ ہوئے۔ تیسرے اور دوسرے
گروہ کے لوگوں کی خطرناک کارروائیوں اور توشبہ ہوئے فتنہ و
فساد برپا کرنے والی چالبازیوں کو ملیامیٹ کر دیا۔ مسیلمہ کذاب
اور اُس کی جماعت کا استیصال کیا گیا۔ اور نظامِ مدینہ اسلامیہ
نے استقلال حاصل کیا۔

اسلام پر اگر ایک طرف تیسرے گروہ کی اِن کوششوں کا احسان ہے
تو دوسری طرف چوتھے گروہ کا احسان اِس سے بہت بڑھ کر ہے۔
اور خود اس گروہ کے لوگوں کی سچائی اور صداقت کا زبردست
ثبوت ہے۔" اگر حضرت علیؑ ایسا اشجع العرب اور طلیق
اللسان انسان دینداری چھوڑ کر دنیا پرستی اختیار کر لیتا۔ اور

عوام کے جذبات میں اپنی دینی خدمات۔ اپنی علمی فضیلتیں بیان کر کے ہیجان برپا کر دیتا۔ اور اس سے بڑھ کر یہ کہ حریص لوگوں کو عہدوں کا لالچ دیکر ابوسفیان اور اسکے زبردست قبیلہ کی امداد حاصل کرتا۔ تو اس میں کچھ شک نہیں۔ کہ آنحضرتؐ کیساتھ دین اسلام کا چراغ بھی گل ہو جاتا۔

خلافت قائم ہوئی۔ مگر وہ وراثت علمی جو پیشوائی خلق اور خلافتِ الٰہیہ کے لئے لازمی امر ہے علی مرتضیٰؑ کے سوائے اور کسی صحابی کے حصہ میں نہ آئی۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور اُن کی ذُرّیت میں ائمہ طاہرین علیہم السلام کی علمی فضیلت۔ سخاوت اور عبادت کے اُن واقعات اور حقائق سے جو علمائے اہلِ سُنّت اور علمائے شیعہ نے اپنی اپنی معتبر اور مستند کتابوں میں درج فرمائے ہیں۔ یہ امر ناقابلِ تردید طور پر ثابت ہوتا ہے۔ کہ ائمہ اثنا عشرؑ آنحضرتؐ کے علم کے صحیح معنوں میں وارث اور جانشین ہیں۔ پہلے زمانے کے محدثینؒ و مؤرخین کے اقوال کو بوجوہات خاص نظر انداز کرتے ہوئے ہم ناظرین سے موجودہ زمانہ کے فلسفۂ تاریخ کے ذو زبردست

عالموں کی تحریریں ملاحظہ فرمانے کی التجا کرتا ہوں۔ ان میں ایک مولانا شبلی نعمانی مرحوم مصنف "سیرۃ النعمان" ہیں۔ اور دوسرے حضرت مولانا قاضی محمد سلیمان صاحب سلمان مرحوم (والد ماجد جناب سردار قاضی عبدالعزیز صاحب تحزین بی۔ اے انسپکٹر آف سکولز پٹیالہ) مصنف "رحمۃ للعالمین" ہیں۔

ان دونوں کتابوں کے پڑھنے سے ایک محقق ضرور اس نتیجہ پر پہنچے گا۔ کہ ائمہ اثنا عشر علیہم السلام دنیائے اسلام میں ممتاز ترین حیثیت کے مالک ہیں۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ (جو سوادِ اعظم اسلام کے امام ہیں۔ اور جن کی طرز استنباط مسائل فقہیہ مجھے بے حد پسند ہے) کے متعلق بعض مخالفین کے اعتراضات کا جواب دیتے ہوئے مولانا شبلیؒ ایک جگہ تحریر فرماتے ہیں۔ امام ابو حنیفہؒ لاکھ مجتہد اور فقیہ ہوں۔ مگر علم و فضائل میں انہیں امام جعفر صادقؑ سے کیا نسبت ہے

اسی طرح حضرت قاضی صاحب علیہ الرحمہ کتاب لاجواب

رحمتہ اللعالمین میں اصحاب رسولؐ کے حالات بیان کرتے ہوئے جن الفاظ میں حضرت علیؑ مرتضےٰ کا ذکر فرماتے ہیں۔ سمجھنے والے اس سے جناب امیرؑ کی ممتاز انہ علو منزلت اور شان کا اندازہ کر سکتے ہیں۔

حسینؑ اسی علیؑ کا فرزند ہے۔

اس شہیدؑ کے ... اور اس کے عظیم الشان کام کی خلقت ... تجیر اسلام کو اپنے اور اپنے بچوں کے خون سے ... والا شہید اعظمؑ یہی ہے۔ عزم و استقلال۔ توکل و استغنا کا مجسمہ یہی ہے۔ سخاوت و ایثار۔ صبر و رضا کا پیکر یہی ہے۔ فخر جناب خلیلؑ یہی ہے۔ ... اسمٰعیلؑ یہی ہے۔ ولنبلونکم بشیئٍ من الخوف الخ اس کے صبر و استقلال پر گواہ۔ اور آیۃ یقتلون ویقتلون اس کے عزم اور ثابت قدمی کا ثبوت ہے۔ حضرت

خواجہ معین الدین قدس سرہ العزیز کی حقیقت بین آنکھوں نے حسینیؑ کارناموں کی عظمت وشان کو عارفانہ نگاہوں سے ملاحظہ کیا۔ اور روحانی جذبہ کی حالت میں پکار اُٹھے۔

حقا کہ بنائے لا الٰہ است حسینؑ

منصور دوانقی کا جور و استبداد ۔ متوکل باللہ کے جابرانہ ہدایات اور ظالمانہ احکام حسینؑ کے نام اور حسینؑ کے کام کو نہ مٹا سکے جس قدر اس شجر اسلام کی کاٹ چھانٹ کی گئی۔ اُسی قدر زیادہ یہ بڑھا ۔ پھولا اور پھیلا ۔ خداوند کریم نے اپنے کلام معجز نظام میں ان تمام واقعات اور ان کے نتائج کو سورہ کوثر میں مفصل بیان فرمادیا ہے۔ مسلمانوں کو لازم ہے ۔ کہ قرآن مجید کی اس سب سے چھوٹی سورہ کو غور سے پڑھیں۔

با آلِ نبیؐ ہر کہ در افتاد بر افتاد

تاریخیں پکار پکار کر اس مسئلہ کی صداقت کا اعلان کر رہی ہیں۔

مخالفین جس قدر زیادہ حسینؑ کے نام کو ملیامیٹ کرنے کی کوشش کرتے رہے۔ اس نام کی عظمت بڑھتی گئی۔ ایک ہزار برس کی تاریخ شاہد ہے۔ کہ کسی سلطنت کے جابرانہ احکام لوگوں کے دلوں کو حسینِؑ مظلوم کی طرف سے نہ پھیر سکے۔ حسینؑ بحکم آیۂ مباہلہ قُل تعالوا ندع ابناء نا و ابناء کم۔ الخ محمدِ عربیؐ کا بیٹا (یا دُوسرے لفظوں میں جائز وارث اور جانشین) قرار دیا گیا ہے۔ آنحضرتؐ نے ایک خاص وقت اور ایک خاص کام کے لئے خاص طریقہ پر اِن کی تربیت فرمائی تھی۔ حسینیؑ کارنامے اسلام اور اہلِ اسلام کے لئے باعثِ فخر ہیں۔

مَیں دینِ اسلام تک پُہنچنے والے ہر مذہب کے لوگوں کی مجالس میں حق و صداقت کی باتیں تلاش کرنے کے لئے جایا کرتا ہُوں۔ چنانچہ شیعہ صاحبان کے ہاں جو مجالس عزائے حسینؑ برپا ہوتی ہیں۔ میں اُن میں برابر شریک

ہوتا ہوں۔ وہاں نہ صحابۂ کبارؓ کو گالیاں دی جاتی ہیں۔ نہ دیگر مذاہب کے معتقدات پر حملے کئے جاتے ہیں۔ فضائل و مصائب اہل بیت کے سوائے وہاں اور کچھ بیان نہیں ہوتا۔ تعزیوں سے مرادیں مانگنے والے جاہل لوگ ہوتے ہیں۔ جو ہر جگہ موجود ہیں بعض علمائے شیعہ تو مرثیوں وغیرہ کا خوش الحانی اور ترنم کے ساتھ پڑھنا اور ان مجالس میں شریک ہونا کہ جہاں ایسا عمل ہوتا ہو بُرا جانتے ہیں۔ حضرت ابوبکرؓ حضرت عمرؓ حضرت عثمانؓ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اسلام کی بڑی بزرگ اور مقتدر ہستیاں ہیں ۔ یہ معصوم تو تھے نہیں ۔ ان سے غلطیاں بھی ہوئیں ۔ خواہ ہم انہیں خطائے اجتہادی کے نام ہی سے موسوم کیوں نہ کریں۔ لیکن ان غلطیوں یا فروگذاشتوں کو آگے چل کر خود غرض لوگوں نے ایسی بھیانک صورت میں پیش کیا۔ کہ جس سے اُلفت گھٹنے اور نفرت بڑھنے لگی۔ ہر ذی علم آدمی نے سلطنت کے دباؤ یا حصول زر کے لالچ سے اپنی اپنی رائے کو اثمہ

اثنا عشر علیہم السلام کے طریق استدلال و استنباط احکام شریعت پر مقدم رکھا۔ اختلاف بڑھے۔ مخالفتیں پیدا ہوئیں۔ نئی نئی حدیثیں بنیں۔ حق و باطل کی تمیز جاتی رہی۔ پچاس برس تک سلطنت اسلامیہ کے شہر شہر۔ قریہ قریہ میں خطیب مسجدوں کے ممبروں پر کھڑے ہو کر علی۔ فاطمہ اور حسنین علیہم السلام پر (نعوذ باللہ) لعنت بھیجنا واجب سمجھتے تھے۔ اور اسے جزو ایمان سمجھا جاتا تھا۔ مخالف پارٹی نے آزادی کا سانس لینے پر امنیٹ کا جواب پتھر سے دیا۔ اور مسلمانوں کے دو بڑے گروہ بظاہر ایک عرصہ دراز کے لئے ایک دوسرے سے جدا ہو گئے۔

چھاپے کے فن کی ترقی کے ساتھ ساتھ مولوی صاحبان نے بھی ترقی کی۔ اور حیرت انگیز ترقی کی۔ پہلے مجتہد بنا کرتے تھے۔ اس کے بعد نبوت اور رسالت پر بھی زبردستی قبضہ کرنے لگے۔

اِن نبیوں کے اُمتی بھی وہی لوگ بنے جنہیں حسینؑ سے کوئی دلی لگاؤ نہ تھا۔

مُسلمانو! حسینؑ کی معرفت حاصل کرو۔ اس کی معرفت حاصل کرنا صحیح معنوں میں اسلام کی خدمت کرنا ہے۔ تم تعزیہ بنانا اچھا نہیں سمجھتے۔ تو نہ بناؤ۔ تم ماتم کرنا خلافِ اسلام سمجھتے ہو۔ تو ہرگز ماتم نہ کرو۔ لیکن عشرۂ محرّم اور خصوصاً عاشورا کے دن مجالس منعقد کرنا۔ اور وہاں حسینی کارناموں کا بیان کرنا تو خلاف اسلام نہیں۔ ہاں اگر تم امام غزالیؒ کے قول "یحرم علی الواعظ وغیرہ روایہ مقتل الحسنؓ والحسینؓ وحکایاته" پر عمل کرتے ہوئے اِن باتوں کو بھی حرام سمجھتے ہو۔ تو اپنے اسلام کا ماتم کرو۔ اپنے ایمان کا مرثیہ پڑھو۔

حسینؑ کی صداقت اور حقانیت کو دُنیا کی

ہر قوم مان چکی ہے۔ تم اگر اِس صداقتِ عظمےٰ کا انکار کرتے ہو۔ تو یہ بنی اُمیہ اور بنی عباس کی ظالمانہ کارروائیوں پر پردہ ڈالنے کی کوشش سمجھی جائیگی۔ محرم ۶۱ھ ہجری کا چاند ہی آلِ رسولؐ کیلئے رنج وغم کا پیام نہ لایا تھا۔ بلکہ اب تک ہر سال ایسا ہی ہوتا ہے۔ یاد رکھئے مسلمانوں کو ہرگز کوئی بیرونی طاقت کبھی کوئی نقصان نہیں پہنچا سکی۔ اور نہ پہنچا سکے گی۔ از ماست کہ بر ماست کے ہمیشہ مسلمانوں کو مسلمانوں ہی سے نقصان پہنچا ہے۔

خلیفۂ بلا فصل اور الصّلوٰۃ خیرٌ من النّوم کے نعرے روزمرّہ شیعہ سُنّی مسجدوں کے میناروں سے بلند ہوکر مُسلمانوں کو نااتفاقی اور کمزوری کا پیام دیتے ہیں۔ جب عبادتِ الٰہی کی عمارت کا بنیادی پتھر ہی نااتفاقی اور باہمی جھیڑ جھپاڑ ہے۔ تو باقی امورِ دینیہ کا تو ذکر ہی فضول ہے۔

زمانہ بدل چکا۔ سائنس اور فلسفۂ تاریخ کی ترقی نے لوگوں کے خیالات پلٹ دیئے ہیں۔ مگر مولوی لوگ ابھی تک ابو بکرؓ اور علیؑ کی خلافت کے معاملہ کا تصفیہ کر رہے ہیں۔ ذرا ذرا سی بات پر بدعت، بدعت کا سائن بورڈ لگا رہے ہیں۔ ان کی روٹی اسی تفریق اور تقسیم۔ افتراق اور تشتت پر منحصر ہے۔

اگر کوئی شیعہ مولوی۔ ٹھنڈیاں چڑھانے یا تعزیوں سے مرادیں مانگنے۔ اور صحابہ کرامؓ کو گالیاں دینے کی تبلیغ کرتا ہے۔ تو شیعوں کا فرض ہے۔ کہ اُس کو اپنا اور اسلام کا دشمن سمجھیں۔

اسی طرح وہ سنّی مولوی جو مجالسِ فضائل و مصائب حسینؑ میں شامل ہونے سے لوگوں کو روکتا ہے۔ وہ رسولؐ اور دین رسولؐ کا مخالف ہے۔ وہ تبلیغ دین کے پردے میں اپنی روٹیوں کا یا اپنی شہرت

کا سلسلہ قائم رکھنے کی کوشش کر رہا ہے۔ رسول ؐ۔ آل رسول ؐ۔ اصحابؓ کبار رسول ؐ سے دلی محبت و الفت رکھنا ہمارا فرض ہے۔

صاحب تحفہ اثنا عشریہ، حضرت شاہ عبد العزیزؒ صاحب محدث دہلوی اپنی لاجواب کتاب سر الشہادتین میں تحریر فرماتے ہیں۔ کہ روز عاشورا حضرت ام المؤمنین ام سلمہ رضؓ نے آنحضرت رسول مقبول صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کو خواب میں دیکھا۔ کہ حضور ؐ کے روئے مبارک اور فرق مطہر پر خاک پڑی ہوئی ہے۔ اور دست مبارک میں ایک شیشہ ہے۔ جس میں خون ہے حضرت ام سلمہ رضؓ فرماتی ہیں۔ کہ میں نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ یہ کیا حال ہے۔ اور یہ حضور ؐ کے ہاتھ میں کیا ہے؟ آنحضرت ؐ نے فرمایا۔ میں کربلا سے آ رہا ہوں۔ میرا فرزند حسینؑ بھوکا پیاسا ذبح کر ڈالا گیا۔ اور یہ شہیدوںؓ کے

خون کے قطرے ہیں۔ جو میں آج صُبح سے جمع کر رہا ہوں۔"

اِس کے بعد تحریر فرماتے ہیں۔ کہ آسمان سے خون برسا۔ زمین سے خون اُبلا۔ سیاہ آندھیاں چلیں۔ جنّات نے نوحے پڑھے۔"

اگر شیعہ صاحبان اِن حالات کو سامنے رکھتے ہوئے ماتم کرتے ہیں۔ تو انہیں کرنے دو۔ تم نہ کرو۔ وہ تعزیے (ضریح) بناتے ہیں۔ تم نہ بناؤ۔ مگر اے برادران اہلِ سنّت غور کیجئے۔ کہ حسینی کارناموں کی عظمت دُنیا والوں پر ظاہر کرنا کیا تمہارے نزدیک مناسب نہیں؟

سُنّی شیعہ سب مسلمان ہیں۔ حسینؑ کی عظمتِ شان سے کسی کو انکار نہیں۔ وہ دُنیا کا سب سے بڑا شہید ہے۔ زندہ قومیں اپنے اسلاف کے زندگی بخش کارناموں کی یادگاریں قائم رکھا کرتی ہیں۔ کچھ عرصہ ہُوا۔ انگریزوں کی ایک جماعت اپنے مُلک کے اُن جوانوں کی قبروں پر پھول چڑھانے کے لئے گئی تھی۔ جو جنگِ عظیم ۱۹۱۴ء

میں جزیرہ نمائے گیلی پولی کی سرزمین پر ترکوں کے ہاتھوں سے مارے گئے تھے۔ سمجھدار لوگوں کی نگاہوں میں وہ پھول انگریزی قوم کی زندگی کی روح پرور خوشبو رکھتے تھے۔ اس جماعت کے افراد کے ہاتھوں میں وہ پھول نہ تھے۔ بلکہ سمندر پار رہنے والے انگریزوں کے لئے زندگی بخش پیام تھے۔

پس تمام اہلِ اسلام کو لازم ہے۔ کہ ایام عشرۂ محرم خصوصاً عاشورا کو حسینی کارناموں کی عظمت دنیا پر ظاہر کرنے کے لئے اپنی جگہ جداگانہ یا ایک جگہ مشترکہ جلسے کریں۔ ان جلسوں میں نہ ماتم کیا جائے۔ نہ تعزیہ ہو۔ نہ مرثیہ خوانی۔ بلکہ اہلِ اسلام کا باہمی اتفاق و اتحاد دیکھنے کی خواہش رکھنے والے سمجھدار انسان صرف واقعات شہادت حسین علیہ السلام بیان کرکے مسلمان مردوں عورتوں اور بچوں میں اسلام کی خاطر قربانیاں پیش کرنے کا جذبہ اور حوصلہ پیدا کرنے کی کوشش کریں۔

مسلمان بنانے والے مولویوں کی باتیں سنو۔ کافر بنانے والے۔ بات بات پر کفر کا فتویٰ دینے والے پیٹ کے بندے ملّانوں کو ممبروں سے اتار دو۔ زمانہ کی حالت پر نظر کرو۔ وہ زمانہ قریب ہے۔ جب کہ تنازع للبقا کا مسئلہ شیعہ سُنّی کو متحد ہو جانے پر مجبور کر دے گا۔ اُس امتحان کے وقت سے پہلے پہلے ہمیں آپس میں مِل کر اپنی کامیابی کے لئے کوشش کرنا ضروری ہے ٭

---

اِس مجموعہ کی بہت سی نظمیں میری ابتدائی مشق سے تعلق رکھتی ہیں۔ خامی اور کمی تو یُوں دُوسری نظموں میں بھی بہت ہے۔ مگر اُن نظموں میں بالخصوص زیادہ ہے۔ البتہ ایک بات خاص طور پر قابلِ غور ہے بفضلہ تعالیٰ میرا کلام "ابتذال" سے پاک ہے۔

مَیں نے اِس مجمُوعہ کو اِس غرض سے شائع نہیں کیا۔ کہ عام شُعراء کی ظاہر بین نظروں میں میرے کلام کو وقعت اور شُہرت حاصل ہو۔ یا حصُولِ زر کی کوئی سبیل پیدا کی جائے۔ بلکہ مقصد و مقصُود کچھ اور ہے۔

میری نظموں کا دُوسرا مجمُوعہ بھی انشاءاللہ جلد طبع ہو کر شائع ہو گا۔ ناظرین انتظار کریں ؂

نذیر

ان شاء اللہ

تحفۂ معرفت حصہ دوم کے بعد

ایک عجیب و غریب کتاب

"سُبُلُ السّلام"

(ضخامت ۳۰۰ صفحات)

شائع ہوگی شائقین منتظر

رہیں!!